باشد تکلف برطرف دلی داشت همه موج خون و سری داشت سرمایهٔ جنون شبی بدرازی
شبهای فراق و وقتی به پراگندگی خاطر عشاق بخودی همه نقد گنجینهٔ هوش و هستی همه تعبیر
خواب فراموش ولوله ها میکرد و از جا می رفت ناله ها میکشید و دم نمی زد گاهی اشک
جگرگون از دیده می بارید و گاهی بر گریهٔ خود می خندید گاهی از روزگار نالیدی و گاهی
از بخت نگونسار گاهی بر اهرمن نفرین کردی و گاهی بر نفس خویشتن گاهی در جستجوی
وقت رفته جیب و راس می نگریست و گاهی از عمر گذشته یاد می کرد و میگریست
گاهی برشتهٔ امل چندان دراز کردی که عقاب را اسیر دام خود پنداشتی و گاهی
از دور باش حرمان آنچنان گسسته امید گشتی که هردم را دم واپسین انگاشتی بالجمله حالتی
درپیش داشت که قیامتی با خویش داشت در چنین هنگام که صحبت احباب چون فرقت محبوب
ناگوار و بذلهٔ اصحاب تلخ تر از طعنهٔ اغیار بود اگر سودای گفتار در سر و خلش این خار
در جگر نمیداشتم غنچهٔ خاطرم بهیچ شگفتی و درد دلم زنهار چاره نه پذیرفتی رفتم که بمطالعهٔ
دیوان حضرت خواجهٔ شیراز دلی خالی کنم و بیک جرعه ازین بادهٔ کهن غم دین و دنیا فراموش
سازم ناگرفته از دریچهٔ هوش این صدا بگوشش خورد که هان و هان حالی روشن نفس
ای بفهم اوشناس و بفکر بالغ رس هم شکر ریزی طوطیان هند دیده و هم نغمهٔ
بلبلان عجم شنیده یکی در چمنستان سالک بیا و دیده و دل را رخصت تماشا ده تا
وارسی که گلشن معنی در عین خزان شگفته و شاداب است و نهال سخن در پایان موسم
تازه تر از عهد شباب ندانم این صدای دلکش از کجا بود و چه بلا گرمی اثر با خود داشت
که تا از پردهٔ گوشش بدل فرو آمد مرا در من نگذاشت چون باز بخود آمدم گرم از جای برخاستم
و دیوان سالک خواستم سبحان الله کتابی دیدم چون نسخهٔ جمال یوسفی سراپا

انتخاب و ز نیجا سے سخن را باز گشت بعهد شباب زبانش ریخته ام رشک پهلوی و دری
بیانش ساده اما نمونه گفتار سعدی و انوری مضامین همه تازه و نو معانی نیز
همه الفاظ را دگر و قصیده و غزل همه طلسم رنگ و بو قطعه و رباعی همه
کرشمه و جادو ذکر فراق دلاویز تر از عهده وصال شکوه جفا طرب انگیز
تر از مژده وفا آنجا طول مقال است نقطه را اندازه وسعت خیال است و آنجا که
اختصار بیان است هفت دریا در کوزه نظافت سنگ چه بگفتار پیشینیان سری که جز در کوچه
خموشان گذری نداشتم از حلاوت این ثمر نورس آنچنان کارکام و زبان ساختم
که دل از ذوق قند نظیری و چاشنی نمک عرفی بکلی پرداختم گویند هر سخن سنج را در غزل
سرا طریقی خاص است که مرا درا بدان طریق اختصاص است یکی از آتش عشق
مجاز چراغی در راه فکر نهاده و دیگری از عالم حقیقت دری برروی دل کشاده یکی
در جستن معانی بلند با عنقا هم پرواز و دیگری در بستن حالات وقوعی کرشمه سنج و سحر
پرداز یکی را صفت دلدار پیرایه بیان و دیگری را رشک اغیار تازیانه زبان کمتر کسی
بوده باشد که همه را حصل را با یک قدر پیموده باشد تاری در هر شیوه سخن نغز گفتن و در هر
پیشه گوهر معنی سفتن نه حد هر چرب گفتار شوخ بیان است اما در میکده که غالب باده فروش
در سالک باده پیما باده ها همه سرجوش است و نشه ها همه رسا اینجا مستی حریفان در شمار
نیستی اینجا حریفی بد خمار نه یعنی آنجا لای خوار اند نه جسم صبح زن اینجا دردی کشانیم
با استطاره سخن اینجا نواهای گوناگون از یک قانون بر می خیزد اینجا اداهای
رنگارنگ از یک طبع موزون می زاید اینجا هر کس جان سخن است و سخن جان اوست
و حسن معنی از آن اوست بلکه آیه در شان اوست خاصه آن آینه صورت نمای غالب

غالب و مراد هیچمدان مرا ررا بجای غالب آن وحید سخنوری یکتا و دُر پاک گوهری بی همتا
آن درخشنده زبانی علم و در شیوا بیانی مسلم آن رهرو قدسی مسالک میرزا قربان علی
بیگ خان متخلص به سالک لا زال ظلّه ظلیلاً و ذکره جمیلاً که امروز در نکته وری و نکته
سنجی اوستادان اوستاد است و جهان آباد از شرف وجود مسعودش جهان آباد
است الحق اگر سخن را صهبا میتوان گفت سخنش سرجوش باده سخن است و اگر
شاعری را فن میتوان خواند خواجه یگانه این فن است آیا رسید نیکه هند از لب خلد آرامگاه رشک ایران و توران
بوده است دهلی از سالک معنی پناه غیرت شیراز و صفاهان باد فقط

تمت تمام شد تقریظ من تصنیف مولوی الطاف حسین صاحب سلمه الله تعالی
بتحریر بتاریخ پنجم ماه نومبر سنه ۱۸۷۱ء مطابق بستم ماه شعبان
المعظم سنه ۱۲۸۸ در مطبع جد الدهی باهتمام خواجه قمر الدین خان
واقعه کوچه [illegible] بپیرایه اتمام و زیور
اختتام پوشید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

محمدت طرازان مدحت گزار هرگاه بستایش موجودی ستوده زبان محامد سرایی برگشایند
وجود مشبه را بنمایش مشبه به بهتر و نیکوتر از آن تقابل نمایند عارض صفحه را تا بگلگونه مبالغه
نیارایند تا بتابش گفتار نیفزایند و پایه سخن را تا از اندازه گزارش نگذرانند نقد مراد بکف حصول
در نمی آید ممدوح ذیجاه را پادشاه و پادشاه را شاهان سپاه و کیوان بارگاه خوانند
سپهر را آفتاب و کرمک شبتاب را تمامی ماه سرایند هرچه از زبان اعجاز بیانان
کلیم کلام چکیده گیرا افسونیست که مبطل صد جادوی سامری زردهشت گردید و آنچه
از خامه جامه سرایان نغز گفتار تراویده زیبا نقشی ست که خط نسخ بر ارژنگ مانی و بهزاد
کشیده نظم پیرایان و نثر فشانان که سررشته این شیوه ها در کف اندیشه آورده اند
به نیروی طبع والا قدر کلام را آنسوی سپهرهای فرازین برده لیکن ذات پاک ایزد متعال
را از آنجا که از اشباه و امثال منزه و مبرا و آن ساحت مقدس از نقوش نظیر و سهیم معراست
[illegible] بهیچ آیین ستوده آید و حق ستایش چنانکه باید ادا نموده آید لاجرم زبان را

زبان را بسپاسگزاری بخششهای جزیله واهب العطایا گشودن بالجزم آبروی گفتار خود
افزودنست تعالی الله آفریننده ارض و سما و صانع بعدیل و همتا که چار آخشیج متضاد را
بایکدیگر درآمیخت و ازان ترکیب بدیع پیکر شگرف انسانی برانگیخت و تشریف شریف
نفخت فیه من روحی بدو پوشانید و باعزاز و لقد کرمنا بنی آدم اشرف مخلوقات گردانید
حاسه های ده گانه درونی و برونی ارزانی داشته تا هم بدیدبانی این ها بداهتاً محسوسات را
دریابد و هم بشرف بیانی آنها استدلالاً بمعقولات پی برده در خوب و زشت امتیاز فرماید و در
فنا و بقا تفرقه نماید حی قدیم که آیه و یبقی وجه ربک ذو الجلال والاکرام ازان مشیر است
طغرای منشال واجب داند و بر ما بقی ممکنات توقیع فرمان کل من علیها فان خواند و شیره نعمتی
که ادای آن از حیز امکان افزون و از حیطه بیان بیرونست خجسته ظهور سراپا نور
ختم المرسلین رحمة للعالمین صاحب قاب قوسین او ادنی عارج معارج سبحان الذی اسری باعث
ایجاد عالم سید اولاد آدم شفاعت فرمای روز جزا سعادت افسرای شب اسری بالقابه
احمد مجتبی محمد مصطفی صلی الله علیه وسلم است و خلفای خلافت راشدین هادیین رضوان الله تعالی
علیهم اجمعین ازانجا که مدارج شکر نعام عام ربانی مانند مراتب حمد یزدانی نامتناهی و بی منتهی است
ناگزیر بگزارش سپاس الطاف خاص زبان ژولیده بیان وقف حقیقت سرائیهاست و چسان
چنان نبود که ناظمان کارگاه قضا و قدر گوهر گران ارز نطق را در صدف زبان و درج دهان آدمی
زاد بهران ودیعت نهاده اند که آنچه از مواهب جمیله حضرت کبریائی عم نواله فیضیاب بهره ور گردد
فراخور حوصله خویش بسپاس گزاری آن اقدام نماید و بترنم ریزی ترانه شکرانه شکرین لب و شیرین
کام آید بنابران کوچه گرد دیار هیچدانی جاده نورد دشت هرزه بیانی راهرو مسالک تلاش و تفحص
قربانعلی بیگ سالک تخلص عرض پرداز است که اقل روزگاری باستفاده والا خدمت بابرکت

سحبان فصاحت حسّان بلاغت جالینوس حکمت بطلیموس فطرت جویان مصاحب
جنان ساکن حکیم محمد مومن خان مومن مستفید و بیشتر زمانی باستفاضه تربیت جناب افادت
مآب نظیری نظیر ظهوری ظهور ثنائی شان سنجر خیل زمره معنی سنجان پیشوا
بیان فروغ افزای مردمک ژرف نگهی و باریک بینی کارفرمای کشور نظم
آرای و معنی آفرینی رشک حسن و غیرت عسری فخر طالب میرزا اسد الله خان
بهادر غالب غفر الله ذنوبهما مستفیض بوده بافاضه تلقین و رهنمائی آن قطبین
اوج سخنوری و سخن پروری و سعدین فلک بلند مندی و نغز گستری چند می خود را
از زمره قافیه پیمایان معنی بلند شمرده و بخشی از جمع موزون کلامان سخن سنج
گمان برده نغمه سنج آورده نشستی اشعار پریشان خویش پرداختم و آن کشکول کلبره
ها را بهنجار سالک ملقب بختم تنقیح ام و مسید ام که خوانندگان سخن سنجان نیز دانند که این
اوراق پراگنده ژولیده در شیرازه جمعیت کشیده را سرمایه نازش و افتخار و دستاویز
مباهات و اعتبار خویش نپسندیده ام نه از رنگ و بوی گلشن سخن پروازی
و ساز برگ بهارستان معنی طرازی می انگارم و نه ارتفاع کوکب آسمان بلند
گستری و سطوع اختر سپهر نکته پروری می پندارم همانا فراوان پیشتر و آن
از سر خوشان پیمانه مصطبه ذوق شیرین سخنی و سلیس بیانی و تر دماغان ترانه
فکر خوش آهنگی و تر زبانی که قدری پیشتر از من بوده اند رقعه رقعه از کلام
تمام و ناتمام خویش زیر بالش بستر گذاشته و پاره پاره در سبوی خسم ها انباشته
یا بخشی بنوک زبان ها از بر داشته نه پسندیدند که بیاض مسود یا کتابی مجلد گشته
ذوق فزای اهل مذاق و درد انگیز ارباب اشتیاق شود تا رسی بجهان

همچنان مے بایست که ایراد خطا از انسان بحکم قول مشهور ناگزیر بیاست
واگر پا لغزی روے داده باشد مورد عذر پذیر بیاست حال زارم باید
نگریست بلکه بچشم عبرت بران نگریست که هرچند از سواد مداد سرمه سپاهانی
بچشمان دل میکشم لیکن پریزادان معانی در نظرم جلوه گری نمی فرمایند
وچندانکه در کمین گاه صفحه دانه ودام از نقاط وحروف میگسترم طائران تیزبال
مضامین ببند قیدم درنمی آیند وانچه از وارون منشی ماشطه خامه نارسا است
هنجار که بجاے هرهفت پیراستن شاهدان نازک خیالے داغ بی سرانجامی
بر ناصیه شان مے نهد وسودختم ازنگون سرشتی تخلیند اندیشه هرزه کار بهنگام
آبیاری نونهالان مضامین شگفته سموم نا آشامی بموج وزیدن درمے دهد
ونهالیسهای شمیم قبولے دماغ جهان عطرآگین است همین پیرایه نسیم آسمنتی خیابان
دل خسته این سنگلاخ عرصه گاهی که سمند فکر گذشته یکتازان شاه سوار لنگ
لنگان براه مے سپارد و از دست بجام خیال من گسسته وهم چگونه بیجا با گام فراخ
بوادره قدوم صعب گذار نخچیرها که صیاد اندیشه پیشین کمند اندازان هنر بشکاه
رسیده آهوان مضامین وحشی بس کمتر فراچنگ آورده باشد لیکن گیر طبع من
شکسته پاے فروبسته بازو چنان بدان تنگنائی پے برده باشد لیکن بسکالش
هواخواه خود انیس بے ریب بعض احباب با مهر وفا واصدقاے باخلت
وصفا سیما اصرار متوالے آئینه دار روشن ضمیرے ومصفادے چشمه سار
پاک طینتی وپاکیزه آب وگل مشفقی ومحبی خواجه قمرالدین خان المشتهر به خواجه
مرزا سلمه الله تعالی سر بر خط فرمان نهاده اجازت طبع این مجموعه نامطبوع

دادم گویا دریاے تعریض و سرزنش از هر سو بر روے خود کشادم الا چند ناقص

و مثنوی ناتمام ازین مسوده به بیاض برده بر آورده در سر شوریده هواے آن دارم

که ازان ترهات متفرقه نسخه دیگر فراهم آرم لیکن بدان رو که هزار حبا دل

در گرو و صد گره بر زبان دارم این محال آرزو و دشوار تمنا همراه دیگر حسرتهای

بے سر و پا همچنان بخاک برده باشم و درستے چون نامه اعمال خویش سیاه

نکرده باشم چشمداشت از والا منشان بلند نظر و فرو هیده کنشان روشن گهر

چنانست که این مشتی اجزاے سراپا خطا را بچشم دل نگرند و بگوش حال بشنوند و چندانکه توانند از راه

بزرگی و بخلاف روش عیب جوئی و زشت گوئی پرده راه راست آئینی و هنربینی روند والله بس ما سواه هوس

تمت تمام شد بعون عنایت الٰهی دیباچه هنجار سالک من تصنیف

جناب مصنف صاحب سلمه الله تعالی بتاریخ پنجم ماه نومبر ۱۸۸۱

در مطبع بدر الدجی باهتمام خواجه قمر الدین خان

واقعه کوچه بوده بیرایه تمام و

زیور اختتام پوشید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۱

وہان دخل وہم کو نہ گذر ہی خیال کا
اچھی جگہہ ہی دل کو بھروسا وصال کا

ہر چیز کو مثال سی ہوتی ہی ایک نمود
کیا ہو بیان ذات عدیم المثال کا

آتا نہ غش سی حضرت موسی کو ہوش پھر
نظارہ تمام جو ہوتا جمال کا

گر زخم پوست مال ہی دیتی اسکی تیغ عشق
مین چارہ عمر بھر نکرون اندمال کا

جتنی کہ ماسوا کے نمایش نظر مین ہے
پتلا بنا ہوا ہے یہہ وہم و خیال کا

مین جانتا ہون جانتی ہین جسکی بات وہ
شرمندہ کسلئی ہون بھلا پہر سوال کا

عشاق اسکی رہتی ہین دنیا سی بیخبر
آرام ایک نام ہی اسکی ملال کا

وقفہ ہی ایک دم کا دلا تیسی مرگ تک
گر سو برس ہی ہون تو زمانہ ہی حال کا

سالک شکوہ نطق خموشی ہے اس جگہہ
چپ رہ کہ یہہ مقام نہین قیل و قال کا

۲

کیا رشک عرش ہونکی ہے مجھے پایگاہ کا
زائر ہون آستان حبیب اله کا

ہو نمین غلام جسی فلک بارگاہ کا
جبریل کدا کو رتبہ ملے بادشاہ کا

عمر دوام دی گئے اسواسطی کہ خضر
رہبر رہے مدام مدینہ کی راہ کا

اوس در پہ جبہہ سا ہون کہ اگر میری طرح
ذرّو نمین امتیاز نہو مہر و ماہ کا

سمجھا ہوا ہے کنگرۂ عرش تو جسی
غافل ہیہ ایک گوشہ ہی اسکی کلاہ کا

دین داغ انفعال تیری ساجدین در
خورشید کو جو داغ دکہائین جباہ کا

ہی حاملان عرش سی رتبہ بڑہا ہوا
خدّام بارگاہ رسالت پناہ کا

ختم رسل شفیع امم سرور دو کون
رکہہ پاس حشر مین میرے شرم گناہ کا

آزار دی نہ ظلمت گنج لحد سیاہ مجہے
جلوہ ادہر بہی ایک کرم کی نگاہ کا

اس سی خلاف سالکا بیراہ رو نہ چل
رستہ ہی مستقیم شریعت کے راہ کا

۳

جنونمین اسقدر قائل ہو نمین توحید یزدانکا
کہ لفظ لا کی صورت چاک ہی میری گریبانکا

جنون عشق اپنا آئینہ ہی حسن خوبان کا
ظہور صنعت حق چاک ہی میری گریبانکا

ہہی پوشیدگی مخلوق سی دونو نین حاصل ہی
محل ہی ایک سے ہی خضر مرگ و آب حیوان کا

نہی یہ چہیڑ ہی صیاد کو حسرت بڑہانی کی
کہ پر توڑی میری اور ذکر کچہہ چہیڑا گلستانکا

گئی سو روز محشر شام تک کیا جانی کیا گذری
ابہی آیا نہین ہی دو گہڑی ہی روز ہجرانکا

غبار ناتوان عاشق دل خستہ سی اونکو
نزاکت نی چہڑانا کر دیا دشوار دامان کا

اثر جذب مشام بیراہی کا ہی یہہ ورنہ
شمیم یوسفی کو رستہ آتا تہا نہ کنعان کا

تیری غم مین جنون نی باطن و ظاہر کئی یکسان
دل صد چاک سی بدتر ہی عالم جیب و دامان کا

بیابان تلاش یار مین گرم رو ہیا تک
کف پا کو میری صدمہ ہی نہین خار مغیلان کا

فلک نے تاک کر سنگ حوادث مجھ پہ برسائی
الہی ہووے کالا منہ شب مہتاب ہجران کا

ہوا سمجھو مجھے اب پایمال گردش دوران
دکھا تو آج گل مین رنگ تم ہی چشم فتان کا

نہین پہنچا گلے تک ہی ہمارے خنجر قاتل
الہی ہی دوش پر سر نگیا کیون بار احسان کا

یہہ شہرت حسن کے ہی نام سنتی ہی سو آرا ہے
پتا پوچھا نہ مجھسے نامہ بر نے کوئی جانان کا

وہ نخوت سی نہین سنتی کسیکی اور مجھی دیکھو
سمجھتا ہون نہین جاتا وہان تک شور افغان کا

کہین منزل پہ ٹھیرے ناقہ پہ محمل نہ ٹھیرے گا
یہی عالم ہی گر مجنون کی جذبہ شوق پنہان کا

سر رہ جا کی ہر رہرو کے سالک پانون پڑتا ہون
بتا دیگا اگر کوئی تو رستہ کوئی جانان کا

چاک جگر و دل کا جب شکوہ بجا ہوتا
یوسف کا زلیخا نے دامن تو سیا ہوتا

سہتا ہون ستم اُسکے احسان ہی دنیا پر
گر مین نہ وفا کرتا کیا جانیے کیا ہوتا

تم اور عدو دونون یکجان و دو قالب ہو
مین تمسی اگر ملتا وہ کیونکہ جدا ہوتا

محرومی طالع سی ہوگا نہ یہہ دن ورنہ
مین تمکو دکھا دیتا گر روز جزا ہوتا

یہان ترک جفا مشکل تم کیونکہ ستم چھوڑو
جو کچھہ نہوا مجھسی وہ آپ سی کیا ہوتا

اسی کاش تم آجاتی اغیار ہی کو لیکر
کچھہ عمر تو گھٹ جاتی گو رنج سوا ہوتا

کرتی ہین وہ چار آنکھین یون ملکی قیامت مین
گویا کہ نہ فردا کا یہان وعدہ وفا ہوتا

دہوکہ مین تڑپتا تہا یکبار نکلتا تھا
کچھہ لب پہ گلا لاتی کچھہ دل مین رکہا ہوتا

ہوتی ہی شب وعدہ جب یاس مین دل سی
ناچار یہہ کہتا ہون وہ آتی تو کیا ہوتا

میخانہ سی ہی سالک پیتی ہوئی گھر جانا
بازار تہا یہہ حضرت کچھہ پاس کیا ہوتا

۵

نالہ جو دل سی نکلا شرر افشان نکلا
گرہ نار سے سینہ مین پنہان نکلا

مین نکلتا تری محفل سی اکیلا ای کاش
غم بھی ساتھ میری غیر کا ارمان نکلا

جذبۂ دل کا اثر دیکھ کی کھائی سو تیر
پر کوئی توڑ کی سینہ سی نہ پیکان نکلا

غش شب ہجر مین آیا تو ہوا حشر کو ہوش
حشر کا روز بھی روز شب ہجران نکلا

کام دشمن کا نہ تھا اسمین جو لگا یہ چرخ
اسکی فرقت مین میرا کیونکہ دم آسان نکلا

دل خلش دوست ہی ور جذب ہی حاصل اسکو
پانو سی یان نہ کوئی خار مغیلان نکلا

یہ رہا مانع فریاد جہان برہم کن
ضعف کا میری زمانی پہ یہ احسان نکلا

قصد میخانہ ہی مین آنیکا تھا لیکن خضر
راہ گم کردہ سوی چشمۂ حیوان نکلا

مین اور اُس بزم مین پہنچون جہان بیٹھین لیکن
لاغری مین اثر محمل سلیمان نکلا

سینۂ چاک کی ٹانکون ہی مین کام آجاتا
ہای ثابت نہ کوئی تار گریبان نکلا

پیچ مین اُس بت عیار کی آیا افسوس
سالک عمر دو سیدھا سا مسلمان نکلا

۶

کچھ ہو پر اونکو جانب اغیار دیکھنا
ایکبار منع کیجے تو سو بار دیکھنا

خلق خدا پہ رحم ہمیں کرنا ضرور ہی
مت دیکھنا کسیکو خبردار دیکھنا

ہین وہ جہان فریب تو سب ہین مجکو رشک
پڑتا ہی ایک جہان کو ناچار دیکھنا

ہمسایہ مین وہ آئی ہین یا لگ رہی ہی آگ
کچھ روشنی ہی سر دیوار دیکھنا

قاصد مین آکی حال یہ کہتا ہون اُسکی
یہ اور جنس دل کے خریدار دیکھنا

افزون ہی رنج عشق ہی اندوہ ترک عشق
بہتر کسی کے بس ہوی بیمار دیکھنا

جاتی رہی تمہاری تو بس ایک خم مین ہوش

میری جو اس سالک میخوار دیکھنا

بارے کچھ تو اثر نالہ و فریاد ہوا
کہ اُسے غیر بہت مانع بیداد ہوا

روز کی چھوٹ سے کیا فائدہ بس بس صیاد
تو نے آزاد کیا اور میں آزاد ہوا

ناتوانی نے شہادت کی خوشی بھی کھوئی
کہ مجھے رنج پشیمانی جلاد ہوا

نہ کبھی ہاتھ سے پر آنکھوں نہیں تصویر ہے
وہ جب آگے سے ہٹی ہوش میں بہزاد ہوا

نہیں آتی تو نہ کہنا کہ فغاں سے سالک
باعث برہمی عالم ایجاد ہوا

یوں ہی دل غم سے اگر ہجر میں خوگر ہوگا
وصل میں عیش مجھے خاک میسر ہوگا

دو قدم سب ہی جو چلیں آپ تو باور آجائے
ورنہ سنتی ہیں کہ ہنگامہ محشر ہوگا

کشش شوق لیے جاتی ہے مجھکو ورنہ
سب سمجھتا ہوں وہاں جا کے جو مجھپر ہوگا

قصہ قیس ہے ایک حرف فسانیکا میر
میں یہ سمجھا تھا کہ وہ بھی کوئی دفتر ہوگا

کی تمنا آنکی کمر سے تو وہ ہنسکر بولے
یہ تمہارا ہی بیان تن لاغر ہوگا

ہمیں ہی حشر بپا روز ہی سالک دیکھیں
کون سی حشر میں دیدار ستمگر ہوگا

رہیگا دوش صبا پہ بھی جسم زار اپنا
زمین پر نہ بیٹھیگا کہیں غبار اپنا

ضرور رحم ہی افتادگان خاک پہ بھی
سمند ناز ذرا روک شہسوار اپنا

اٹھا کے مجھکو سر بزم یہ ستم دیکھو
جتاتی بیٹھے ہیں دشمن پہ افتخار اپنا

یہ فخر کم ہے کہ تو بزم سے اٹھائے مجھے
کہ دوں نہ تذکرہ کسطور بار بار اپنا

پھنسا ہوں دام میں آوارگی سے تنگ آکر
ہوا ہوں آپ ہی صیاد میں شکار اپنا

ہم اور دیکھہ سکین تیری پاس دشمن کو
خدا کری تیری گھر مین نہو گزار اپنا

زمین پر نظر آجای ایک اور زمین
ذرا ہی دل سی نکل جای گر غبار اپنا

جفا تمہاری وفا اپنی پھر کمی کیا ہے
وہ اعتبار تمہارا یہہ اعتبار اپنا

گلی مین اس بت سفاک کے چلی مین ولی
خدا کو کرتے ہین سالک نگاہدار اپنا

۱۰

ہون راہرو اس وادی پرخوف و خطر کا
جسمین نہ ملا نقش قدم تک بھی خضر کا

دم بھر مین بگاڑا ابھی دشمن کو بنایا
ایک شعبدہ ہی یہ فلک شعبدہ گر کا

دشمن کی شب وصل ہی اور اپنی شب ہجر
منظور ابھی شام سی ہونا ہی سحر کا

ناچار ہوا وادی محشر کو روانہ
جس فتنہ کو پایا نہین رستہ میری گھر کا

کچھہ ضعف ہی کچھہ سر مین خیالات بھری ہین
دشوار ہی بالین سی اٹھانا ابھی سر کا

گھبرائی ہوئی تیز چلے جاتی ہو سالک
ہم سی ہی تو فرماؤ ارادہ ہی کدہر کا

۱۱

جاتا ہی تیر جسطرف اسکی نگاہ کا
اٹھتا ہی شور او دہر سی خدا کی پناہ کا

ناموس ضبط کھوتی ہی کیون اے صدای صور
اس بدگمان کو ہو نہ گمان مجھپر آہ کا

وہ سرد مہریان تیرے نظرون مین ہی بھری
پانی ہی مانگتا نہین مارا نگاہ کا

پرسان کوئی نہو تو کرین کیا دگر نہ یہان
محتاج حال زار نہین ہے گواہ کا

فرد ورمند پائی نہ تعذیر حشر مین
لایا ہون سر پہ بوجھہ اٹھا کر گناہ کا

افتادگی نصیب ہو عرض راہ تیری
مین ناتوان بنا ہون تیری گہر کی راہ کا

کہتی ہو ہم ستائینگی تجکو تمام عمر
باری خیال رکھتی ہو تم بھی نباہ کا

نازشِ ستم پراپنی ہوئی اور بہی اُنہین ‎ ‎ ذکر اُنسی کیون کیا میری حال تباہ کا
کیا تیری زلف دیکی سیاہی ہوئی سفید ‎ ‎ تو شکوہ کرہی کیون میرے بختِ سیاہ کا
گر کاتب یسار لکھی جائے حشر تک ‎ ‎ دفتر نہو تمام ہمارے گناہ کا

سالک صنم کدہ سی نکالی سے گئے ہین
حضرت ارادہ رکھتے ہو کیون خانقاہ کا

۱۴

یہان ذکر اُسکے طرۂ عنبر شمیم کا ‎ ‎ آتا ہی مصر سی سوئی کنعان نسیم کا
وہ جلوہ دیکھکر مجھی کتنا رہا ہی ہوش ‎ ‎ افسانہ اُس سی پوچھہ رہا ہون کلیم کا
مظلوم عشق ہون مجھی دی مژدۂ بہشت ‎ ‎ مذکور کو رقیب سی واعظ جحیم کا
حسرت سی دیکھتا ہون عبث سوئے آسمان ‎ ‎ مونہہ دیکھنا بہلا نہین ہوتا لئیم کا
ظالم رضا پسند ہین ہم لوگ ورنہ ہی ‎ ‎ دستِ دعا مین کنگرہ عرشِ عظیم کا
یہہ عشق کا مرض متعدی ہے کس قدر ‎ ‎ مجھسی زیادہ حال ہے ابتر ندیم کا
چپ ہون کہ اُلجھان ہی انصاف مین شریک ‎ ‎ شکوہ عبث ہی اُسکی جفائی عمیم کا
جب اُسکی زلف دام لطافت شہر چکی ‎ ‎ پہر کیونکہ ہو چمن مین اعادہ شمیم کا
آزار اُسکے ہوتے ہین اکثر کرم نما ‎ ‎ کہٹکا امید وصل مین ہے مجکو بیم کا
صدمہای شعلہ فشان کی نہین رہے ‎ ‎ مشکل ہے اب جہان مین چلنا نسیم کا
شکوہ کی تاب ہی نہین کچھہ تا جزا نپوچھہ ‎ ‎ ہر حال مین ہے شکر خدائی کریم کا
جور اُسکی یاد آگئی بیخود ہون وجد مین ‎ ‎ واعظ سی ذکر سُنکے عذاب الیم کا

سالک سی کیا ہو ترک خرابات کی امید
بگڑا ہوا ہے مجھسی زیادہ قدیم کا

۱۳

بلیگا اجر جبدن شیخ کو طاعت گزاریگا
تو یارب پاس رکہنا کچہ ہمارے شرمساریکا

سحر ہوتے ہجوم یاس نے آنکہین میرے کہولین
شب وعدہ رہا کیا جوش سا امیدواریکا

اولجہنا اور مجہہ دیوانہ سے بحضرت ناصح
پہر اوسکے سامنے میرے ہے دعوی ہوشیاریکا

ذرا سے ہمت ای فریاد گیتی سوز لازم ہے
عدو قائل نہین ہے دہرکی ناپائداریکا

ہوئی خاک اوسکی گلیمین عرش تک پہنچا غبار اپنا
ملا اب خاکمین دعوی ہماری خاکساریکا

کوئی دن اور سنگ کودکان شہر کہانی تہی
مٹایا نام کیون صحرا مین رہکر قیس خواریکا

بجای سبزہ نشترزاریان ہر یک قدم پر ہے
دیار عشق مین رستہ نہین آسان گزاریکا

پہونچکر لب پہ دل پہونکا گزر لبسے کبہو نکلا
ہمیں کیا فائدہ ای نالہ تیری شعلہ باریکا

جہان وہ ہین وہان سب کچہہ دیا ہے اختیار انکو
جہانمین ہوت وہ عالم ہے بیکسی بے اختیاریکا

نکالی جا چکی ہین سیکڑون ہیہات پر سالک
نہ لینا نام اوسکے کوچہ مین مطلب براریکا

۱۴

جس راہ سے وہ سرو خرامان نکل گیا
بنکر غبار حشر کا سامان نکل گیا

ٹہری تہی خلد و کوچہ جانان مین گفتگو
لب وا ہوی تہی اپنی کہ رضوان نکل گیا

مجہسے ستم رسیدہ کا ہوگا کوئی سرشک
قطرہ کا نام سنتے مین طوفان نکل گیا

پیری پہ میری رحم کر ای چرخ پیر تو
اچہا نہین جو نالہ سوزان نکل گیا

سب چیز کی گئی برکت اس جہان سے
تیر اثر بہی شورش افغان نکل گیا

اوسے کمان ہاتہ کہینچنے کی حد ہے شوق دیکہہ
چٹکی سے تیر تیر سے پیکان نکل گیا

ہے اللہ تو نہین گردش چشم بتانکا دور
تیرا زمانہ گردش دوران نکل گیا

آخر ہوا تو ہمپہ قیامت گذر چکی
یہ روز بد بہی ای شب ہجران نکل گیا

سالک یہ دم نکلتی ہی نکلی کا بجز بتان | کیا غیر کا ہی کام کہ آسان نکل گیا

۱۵

یون اونپہ حال کہوئی سے رنج و ملال کا | افسانہ کہی اور کسی خستہ حال کا

دشمن سے بات کریکو حیلہ ملا اونہین | اوسکو جواب دیتی ہین میری سوال کا

تقلید چاہتی ہی ازسے گوی طور سے | آخر جواب کچھ تو ملیگا سوال کا

جو کچھ ہی اوسکی بزم مین سب دلپہ نقش ہی | الفت نی کردیا ہی عالم مثال کا

کچھ سرنگون ہون ضعف سے کچھ ناگوار ہی | موہنہ دیکھنا ہی فلک بدخصال کا

شاید ظہور فتنۂ محشر قریب ہے | چرچا ہی اندنون بہت اوسکی چال کا

بیتی ہو ہم ستم سے خبر کسطرح کہون | پرسان نہین جہان مین کوئی میری حال کا

وہ آگئی ہین رخصت اعدا کا وقت ہی | نقشہ دیکھنا ہی میری بزم خیال کا

بنتی ہی کیا ہی کچھ دیکھی کیا اوسکی بزم مین | کرتا ہون ذکر سالک شوریدہ حال کا

۱۶

بھول کر بھی ادہر نہین آتا | وہ کبھی راہ پر نہین آتا

کسکا جلوہ نظر سے گذرا ہے | کہہ بھی کچھ نظر نہین آتا

چرخ گردش سے تھک گیا شاید | دن نکلتا نظر نہین آتا

بہ گیا دل تو غم نہین ای چشم | کام مین کیا جگر نہین آتا

ہون شب وصل سے قدر بیخود | ہم مرگ سحر نہین آتا

تو گرفتار سے محبت دیکھ | ہمکو نالہ بھی کر نہین آتا

کس سے گلے مین چھپا ہون قفس کو | شوق مین کچھ نظر نہین آتا

تیسرا کوچہ اگر بہشت نہین | جا کے کیون نامہ بر نہین آتا

پھیر دیتے جو پر تو اڑتے | لطف صیاد اگر نہین آتا

دلکو کیا جانی کیا ہوا سالک
چین کچھہ رات بھر نہین آتا

حال کیا پوچھتی ہو چشم تماشائی کا
بڑھ گیا شوق بہت تمکو خود آرائی کا

ذکر یعقوب و زلیخا ہی تیری عہد مین کیا
آج یوسف کو بھی دعوی ہی زلیخائی کا

وعدہ بہولی ہو کسی چین سی وہ بیٹھی ہین
اور انکا منہ ہے یہان انجمن آرائے کا

تو بھی گر لب سی خموشی مین نہ نکلیگا ہی
مجھپر اے آہ نہ اطلاق ہو گویائی کا

کیا خبر ہی کہ ہی تدبیر سی تقدیر کو ضد
کاش ہوتا نہ بھروسا مجھی دانائی کا

آج اے آہ جہانسوز نہ کہہ کچھہ باقی
غیر قابل نہین اللہ کے یکتائے کا

میرے نالونکو سمجھنا نہ شکایت اپنی
نوحہ صبر ہی ماتم ہی شکیبائے کا

طول دیتا نہ خدا روز جزا کو اتنا
گر بیان مجھسی نہ سنتا شب تنہائی کا

آنکھہ سی گریہ سوا عشق مین ہوتا ہی عزیز
رنج یعقوب کو دیکھا نہین بینائی کا

حسرت مردہ کو دم بھر مین جلا لیتا ہون
آپ کیا مجھکو بھی دعوی ہی مسیحائی کا

یون اوٹھا لین وہ مجھی جا بکر افتادہ خاک
ناتوانی سے کیا کام توانائے کا

کچھہ بھی قسمت ہو موافق تو دکھا دین کچھہ
کارخانہ ہی سب اے غیر پہ بن آئے کا

سجدہ نقش کف پا بت نکی نہین داغ
یہہ نوشتہ ہی میرے ناصیہ فرسائی کا

دیکھنا کسکو ہی یوسف کی سوا اے یعقوب
گر خدا دی ہی تو کیا لطف ہی بینائی کا

مین ہی خود آپ مین آتا نہین پہر دن ظالم
پوچھنا کیا ہی میرے گوشہ تنہائی کا

کیون نہ سالک میری حیرت پہ جہان ہو حیران
محو حیرت ہون کسی محو خود آرائے کا

۱۸

شکوہ کیا غیر کا وہ دل ہی جب اپنا نہوا
جسکے باعث سی میرے جان پہ کیا کیا نہوا

آشیانہ مین خس و خار کی رہتی ہی خلش
ایک تنکے کا قفس مین مجھے کھٹکا نہوا

ہوسکا حشر مین کب مجھسے خدا کے آگے
جب تجھی سی ترے بیداد کا شکوہ نہوا

کیا وہان شہر سبا سی ہی ہی جانا مشکل
نامہ بر مرغ سلیمان ہی جو میرا نہوا

نامہ بر کے تیری کوچہ مین بدل جاتے ہی شکل
کب گیا یہان سی کبوتر کہ وہ عنقا نہوا

صبح تک جلوہ عارض سی رہا مین بیہوش
اوسی اسطور ہوا وصل کہ گویا نہ ہوا

نسر واقع میری طالع مین ہی شاید صیاد
کہ تجھی دیکھہ کے پرواز کا یارا نہ ہوا

ناروا ہی وہ قیامت ہی بسی اے واعظ
اوسکے رفتار سی جو فتنہ کہ برپا نہوا

کسطرح حال دل گمشدہ یارب نہ کہلا
غیر کا راز نہا کیا یہہ ہی کہ افشا نہوا

متبدل جانکی اس شیوی کو چھوڑا ہوگا
لب جانان سی گر اعجاز مسیحا نہوا

نالہ اوس کا شرر افشان مژہ اوسکے خونبار
تو نے چھیڑا تو ہے سالک کو پر اچھا نہوا

۱۹

دشمن میرے دعا کا ہجوم فغان ہوا
گوش ہو کلان اجابت گران ہوا

ہم پیشگی سی ضد ہوی کیا چرخ و یار مین
یہہ مہربان ہوا تو وہ نامہربان ہوا

ایک بات منہہ سی نکلی تو سو نالہ ساتہہ مین
محشر مین کسی سی تیری جفا کا بیان ہوا

دلمین تو ایک حرف دکہائی دیا تہا عشق
پہونچا ہی تہا زبان پہ کہ ایک داستان ہوا

وہ نالہ آج ضعف مین لب تک نہ آسکا
جو لاکہہ بار داغ دل آسمان ہوا

وہ دور تہی تو سبسی رہی مجکو دشمنی
وہ پاس ہین تو میرا عدو ایک جہان ہوا

سمجھی ہی یگانگی مین کوئی حربہ نہ کام آئے
نالہ بہی میرے سر پہ آتش فشان ہوا

یون عمر گذاری تیری فرقت مین کہ ہر دم — جینی کا گمان تھا نہ مرنیکا یقین تھا

آج اوسکا یہ عالم ہی کہ لب تک نہین آتا — وہ نالہ جو کل رخنہ گر چرخ برین تھا

کیا ڈہونڈہتی ہو سالک وحشی کو ابھی تو

ہنگامہ طفلان سر بازار نہین تھا

۲۲

قتل قاصد پر گلا کیا اوس جفا کردار کا — خون ناحق روز ہوتا ہی وہان دو چار کا

ربط مجھسی ہو گیا تھا اب جو وہان جانا چھٹا — لوٹتا ہی خاک پر سایہ تیری دیوار کا

میرا سر کیا نقش پا ہی آپ کی رکھتی ہین پانو — اسکو سمجھو تو نہ سمجھو ہونہ کبھی اغیار کا

غش سی میرے تونی یہ جانا کہ پردہ کہل گیا — کیا مرا گرنا ہوا گرنا تیری دیوار کا

اور گری ہم وحشت مین جو یہ بھی نصیب — تو اثر دیکہا ہمارے آہ آتش بار کا

عفو تقصیرات سے جاتا رہا تاہو یقین — دیکھنا ہی آج ہنگامہ تیری رفتار کا

ہو گیا دیوانہ سالک اوس پری کو دیکھکر

ایک ہنگامہ ہی رستہ بند ہی بازار کا

۲۳

کیونکہ خالی نہ پڑا روز دبستان ہوگا — جبکہ وحشی میرا سنگ رہ طفلان ہوگا

وصل ہو جای تو نالو نسی امان پا جان — مجھپر احسان کرو خلق پہ احسان ہوگا

پیچلا جوش جنون کیون میرے گہر سی مجھکو — کیا خرابی مین سوا اسکی بیابان ہوگا

جوش زن سینہ مین یہان نالہ وہان فکر ستم — آج دنیا مین عجب فتنہ نمایان ہوگا

مدعا حشر کی ہونی سی ہے تیرا دیدار — کوئی مردود ہی انصاف کا خواہان ہوگا

دل وہ کافر ہی کہ مجھکو نہ یا چین کبھی — بیوفا تو بھی اسی کی لیکی پشیمان ہوگا

دورہ چرخ سی ہر شب کو یہی لازم ایکدن — روز محشر نہین روز شب ہجران ہوگا

دل صد چاک پہ کیا کیا نہ بنی گی سالک
غیر جیب شانہ کش کاکل جانان ہوگا

۲۴

یہان وقت نزع چہرہ سی کیا کچہہ عیان نہ تہا — حسرت ہی ایک یہہ ہی کہ لب پر بیان نہ تہا

یہہ اور کون تہا جو تیرا خستہ جان نہ تہا — ایک نعش بیکفن تہی کوئی نوحہ خوان نہ تہا

چڑہ جای چاند سے سر دیوار قصر یون — افسوس کوئی یار ہین مین پاسبان نہ تہا

زانو پہ رکہہ لیا کہین تمنے سر رقیب — اتنا ہی لاغر ہمین سر اپنا گران نہ تہا

وعدہ پہ اوسکو دیر ہوا ایکدم کی اور یون — ای جان تو ہو نہ رہے یہہ گمان نہ تہا

چشم خیال و بزم تصور مین غیر کے — ہم تو کہین نہین ہے تہے مگر تو کہان نہ تہا

صبر و سکون محال مگر ہو چکا تمام — بر مین نہ تہی وہ رت کو اور دل تپان نہ تہا

اب کیا امید ہی کہ ہوئی زندگے عزیز — پہلے تو ہجر مین سے مجہے کچہہ بہم جان نہ تہا

پیری مین آکی کہل گئین آنکہین سے کچہہ میرے — کیونکر کہون شبا بکو خواب گران نہ تہا

بیہودہ کہین ہین نالہ دل سے رسائیان — کاشانۂ رقیب تو کچہہ لامکان نہ تہا

کیون بے نشان کہو مجہی بعد از فنا کہین — وہ زندہ تھا کہ ضعف سی میرا نشان نہ تہا

پہونکی سے تہے مجہین خالق عالم نی چند صور — کیا دم کے ساتہہ ازل مین یہہ شور فغان نہ تہا

کہئی تو نور دیدۂ یعقوب کیا ہوا — گر مصر تک چراغ رہ کاروان نہ تہا

جہہ ناتوان کو دیکہہ کی حق نے دیا ہی ضعف — یعنی مجہی تحمل تاب و توان نہ تہا

بحر محیط گریہ نے میری مٹا دیا — گویا کہ اسم دہر کبہی خاکدان نہ تہا

افسوس مرگ سالک انصاف خواہ پر
دلمین ہزار زخم تہی تن پر نشان نہ تہا

۲۵

کچھہ بہی جو روز حشر بڑہایا نجایگا | قصہ تمام ہمسی سُنایا نجاےگا

سوز باز پرس اگر ہون تو کیا ہین | پاس وفاسی حال وکہایا نجائیگا

سیلاب گریہ گھر کا ہی دشمن اگر تو ہو | کیا اوسکے دلمین ہے کہ بنایا نجائیگا

کہا بیٹھی ہے ترے ہجر مین کہانیکی ہم قسم | اب کوئی داغ تازہ بہی کہایا نجائیگا

جانا تو بزم غیر مین ہے ضعف سی محال ہے | پر کوئی فتنہ مجہسی اوٹہایا نجائیگا

وہ اضطراب شوق کی طفلی وصال مین | کیا رنج ہجر ہے کہ اوٹھایا نجائیگا

لانا جواب نامہ کا اوس کوچہ سی محال | قاصد ارم مین جاکی پہر آیا نجائیگا

حسرت سی اسقدر نہ گرا ہنا رسے مجہے | ورنہ ہے مجہے نظر سی گرایا نجائیگا

خط مین سلام لکہی نہ مجکو رقیب کا | یہہ حرف رشک یار اوٹہایا نجائیگا

قاتل یہہ جان لے ہمہ تن آرزو ہون مین | مارا اگر مجہے تو جلایا نجائیگا

واعظ ڈرا نہ شعلۂ نار جحیم سے | سوز درون نہین کہ بجہایا نجائیگا

اوس در پہ لاغری سے نہ آیا نظر تو کیا | یہہ نقش پہلیونکا مٹایا نجائیگا

جاگی میر نصیب تو نقصان نہین فلک | یہہ فتنہ تو نہین کہ جگایا نجائیگا

اے چرخ کچہہ کے شب غم مین کہ غیر کا | منصب نہین کہ تجہسی گہٹایا نجائیگا

سالک چراغ پردہ فانوس کیطرح
سینہ مین داغ دلکو چہپایا نجایگا

۲۶

گرہ لب پہ جو مدعا ہوگیا | وہ دل مین میری آبلہ ہوگیا

سمجہتی ہین وہ فرض اپنی شکست | میرا دل بہی عہد وفا ہوگیا

کیون گیا نہ دیکہین جو میر لطف | تغافل شریک حیا ہوگیا

وہ کرتے ہین شنکر ستم اور بہی | میرا نالہ شکر جفا ہو گیا
قیامت ہوئی اوسکے رفتار سی | یہہ ہنگامہ ہنگامہ برپا ہو گیا
بد و نیک کا اوپنہ کیا اعتراض | جو چاہا کیا جو کیا ہو گیا
انا الحق کہنا نہ آیا مگر | کہ منصور انا الحق سرا ہو گیا
شب وصل ہونیکے ہی یہہ دلیل | کہ دن غم سے شب سی سوا ہو گیا
اثر سب کہچا اوسکے گفتار مین | میرا نالہ بہی نارسا ہو گیا
وہ صورت ہے دلکش کہ اس ظلم پر | زمانہ ہے تیرا مبتلا ہو گیا
ملا دی جسکو بہی دل مین خدا | کہ اب شوق حد سی سوا ہو گیا
غم و رنج و حرمان نہ ہندوہ کو | میرا سینہ ملک یقا ہو گیا
محبت مین الزام کیا دلکو دون | یہہ بد راہ تہا مجھکو کیا ہو گیا
ہجوم بلا ہاے ہجران نہ پوچہہ | بچتی کیا جو کچہہ ہو گیا ہو گیا

یہہ تقوی جوانی مین سالک مگر
بڑی وقت مین پارسا ہو گیا

جذبہ شوق ہی ہیچا یگا ہمسر اپنا | جا مئی آپ تبا جائی مت گہبرا اپنا
یہی جنگل ہی ہے پاون ہی راہبرو | یہی سودا ہی یہی کوہ یہی سر اپنا
کبہوی دن عمر کے آئینہ بنا ہین عبث | پہلی دل صاف کیا کیون نہ سکندر اپنا
راز عشق بہی ہم دوست ہو یا دشمن ہو | حال کہدیتی ہو تم غیر سی کیونکر اپنا
جوشن تیغ کیا نازہی قاتل تجہکو | سخت جانی میری دکہلائیگی جوہر اپنا
[illegible] بیچارہ کی قسمت لکہکر | تہ کیا کاتب تقدیر نے دفتر اپنا

رازِ دل گشتگی بسکہ کسی پر نہ کھلا
خود کیا کرتے ہین افسوس ہم اکثر اپنا

رنج کے بات سی آتے ہی کدورت دل پر
آئینہ بھاپ سی ہوتا ہے مکدر اپنا

وہ نہ آتے تو مجھی پر کوئی بجلی گرتے
یکہ دیکھا ناتھا اثرِ آہ مقدر اپنا

یہہ بھی عاشق ہی کجی پر کہیں آئے ہر فریب
مثل دشمن کی ہی برگشتہ مقدر اپنا

جب وہ چلتی ہین تو ہر نقش قدم کہتا ہے
مُنھہ نہ دکھلا مجھی ای فتنہ محشر اپنا

واہ کس شان سی سالک کو نکالا تمنی
خوش رہو ہم بھی لئی جاتے ہین بستر اپنا

۲۸

خوبان ظلم دوست کو مینے بُرا کہا
تم کیون خفا ہوئی ہمتین للہ کیا کہا

ہم کہتی ہین کہا نگیا ہمنے کیا کہا
وہ کہتی ہین کتاب ہے یہ یا دعا کہا

فریاد کیا سنیگا میری حشر مین کوئی
دنیا مین جب سنا نہ کسینی میرا کہا

وہ سوختہ جگر ہون کہ جسنی تمام عمر
باد سموم کو بھی شمال و صبا کہا

کیا کیا سزا ملی ہی مجھی وصل کے عوض
یعنی شب فراق کو روز جزا کہا

سالک کی کچھہ حواس ٹھکانے ہوئی کہ آج
بندہ کو بندہ اور خدا کو خدا کہا

۲۹

انسان ہوس پیشہ سی کیا ہو نہین سکتا
مجبور ہی اسکا ہی کہ خدا ہو نہین سکتا

ہم زمزمہ سنج ارنی بن نہین سکتی
تو بام پہ کیا جلوہ نما ہو نہین سکتا

وہ عقدہ میری کام مین تقدیر نی ڈالا
جو ناخن تدبیر سی وا ہو نہین سکتا

دہشت سی کوئی نام بھی لیتا نہین ورنہ
اس بزم مین کیا ذکر میرا ہو نہین سکتا

کیونکر ہو حریص ستم عشق کے سیری
غم رزق مقدر ہے سوا ہو نہین سکتا

دل کیونکہ خدنگ نگہہ یار سی بچ جاوے
یہہ تیر قضا کا ہی خطا ہو نہین سکتا

تمکین سی بدیکھی جو کبھی آئینہ جھک کر
وہ مرتکب شرم و حیا ہو نہین سکتا

ماتم زدہ کی ہاتھ سی گھبرانہ شب وصل
عادت ہی کہ سینہ سی جدا ہو نہین سکتا

کہنی پہ چلے دلکی عبث یہ بھی نہ جانا
گمراہ کبھی راہ نما ہو نہین سکتا

مین اسقدر اوچھا تو نہین ہون کہ پہر آون
منصور نے دعوی جو کیا ہو نہین سکتا

ہی خیال تیرے باعث آسودگی خلق
خجلت کی سبب حشر بپا ہو نہین سکتا

یہہ درد ہی تیرا کہ ہی جانسی شیرین
ہر درد مین ظالم یہہ مزا ہو نہین سکتا

ای طایر جان شکوہ تکلیف قفس کیون
کیا تو قفس تن سی رہا ہو نہین سکتا

غیرت ہی جو جمعین تو وہ کہتی ہین سر بزم
پروانہ سی جو کام ہوا ہو نہین سکتا

وہ غنچہ دہن بنتی ہین میری نقش پہ لیکن
دل خوش ہی کہ لب نوحہ سرا ہو نہین سکتا

مین اوس نگہ ناز کا محکوم ہون سالک
وابستہ احکام قضا ہو نہین سکتا

خیال گذری کہان کہان ہمکا ارادہ اونکو سو گر ہین کا
نگہہ نہ ٹہکا نا میری گمان کا نگہہ ٹہکانا میری یقین کا

نہ شوق مجکو بہی حور عین کا نہ پاس واعظ ہی اپنی دین کا
جو دیکر زنار ہی گر ہین کا تو شانہ جہگڑا کہین کہین کا

خراب کوئی شان ہی خلقت سبھی پاتی ہین یہ نہ خستہ
سپہر گردش کرنہ جرات کہ دور آیا ہی اب زمین کا

شہید ہونیکی بیتہانہ دسی نکلی گی دیکہہ لینا
اوٹہائی خنجر جو ہاتہ مین کیا نہ یار سبھلی جیب آستین کا

ہزار نالی زبان پہ لاتا ہزار محشر اوہی دکہاتا
شب جدائی اگر نہ آتا خیال اوس چشم سرمگین کا

نشان پائی عدو نی بار اکہ تیری در پر سنین گوارا
جہکی جو سجدہ کو سر ہمارا مٹائین لکہا ہوا جبین کا

مضمون مطالب اپنی جی سی بہتر لگی ہی ہان نکلی
کہو نہین پہر وہ سطر جسی مٹی ہی ہستا نہین نہین کا

جو پوچھی مجھسا ہی کوئی بدظن کہو نہ حال اصلی دشمن
یہہ مینی مانا کہ تم ہو تیر فن علاج کیا چشم شرمگین کا

ملیگی محشر مین داد کیا اب اداے مطلب مین تنگ ہی او بیچھا
بیان پہلی ہی کیون کیا تہا تمہارے گیسوی عنبرین کا

بیان لطف سد و جفا ہیہ کیسی سو بار کہہ دیا ہے
پہر ایکی سنلو نہین رہا ہے ہمین ہی ضبط آہ آتشین کا

عجب ہی سالک ہوئ نہ مشرب کہ چہوڑ بیٹھا ہی ملتین سب
نہ مانتا ہی کسیکا مذہب ہی یہہ پابند اپنے دین کا

٣١

دل محبت مکان ہے گویا
آرزو کا جہان ہے گویا

میری آزار دینی کو وہ شوخ
دوسرا آسمان ہے گویا

کہول دے منہہ خمونکی پیر مغان
آج ہے امتحان ہے گویا

پاؤن آگے نہ اوٹہسکی وہانسی
اوس گلی کا نشان ہے گویا

تیری تصویر کیون نہ بول اوٹہی
اسمین عاشق کے جان ہے گویا

تیرا چپ چپ یہہ بیٹہنا سالک
ایک طرح کا بیان ہے گویا

٣٢

پہرا ہو آشیانہ اور آدہا جلا ہوا
بجہہ ہی گئی ہی آگ تو بجلی کو کیا ہوا

مارا جو مجھکو دوست نی دشمن کو دو بدو
مین کیون کہون کہ مفت مین میرا بہلا ہوا

ہنگام قتل دیکہہ تڑپتا ہوا چہوڑ
ای تیغ یار دم سی ہون تیری لگا ہوا

شور نشور سنکے عبث گورسی اوٹہا
سمجہا تہا مین کہ پہر کوئی فتنہ بپا ہوا

عاشق ہین یا وہ سیہ ٹہیک سی کہتی ہین نجل
معلوم ناصحون کا ہے مجھے مدعا ہوا

کیا سیر ہو بتاوی کوئی بتکدہ کی راہ
جاتا ہون راہ کعبہ کی مین پوچہتا ہوا

سالک کو وجد سا ہی عذاب جحیم مین

یاد آگیا کوئی ستم اوسکا کیا ہوا

۲۳

مجکو مست شراب ہونا تہا / محتسب کو کباب ہونا تہا

کے رسائی مگر کہان تاثیر / نالہ کو آفتاب ہونا تہا

خون دل بہ گیا تو کیا آخر / چشم کو کامیاب ہونا تہا

وہم تر دامنی کیا کیون شیخ / غرق موج شراب ہونا تہا

اب نہ ترک ادب ہو بس صاحب / ہولیا جو عتاب ہونا تہا

دل کے ناسور کو ٹپکنے مین / میری چشم پر آب ہونا تہا

یہہ ہی تقدیر کا لکہا سالک
نامہ بر کو جواب ہونا تہا

۲۴

رشک کلام باعث یاس خبر ہوا / پیدا بصد تلاش جواب نامہ بر ہوا

خط مین رقم جو عالم مژگان تر ہوا / طوفان لگا گمان اونہین ہر فقرہ پر ہوا

ہی دوش بار فرق و کمر ہی وبال دوش / یہہ ناتوانیون سی نگون اپنا سر ہوا

ڈالا ہی کشمکش مین مجہی شوق و رشک نی / نادم بلا کے مین بہی اسی نامہ بر ہوا

خلقت کو یہہ گمان ہے کہ خلوت عدو سے ہی / پردہ کو تم اوٹہا دو کہ یہہ پردہ در ہوا

حال تباہ آئینہ ہی تیری حسن کا / بیہوش دیکہی سے بہی چارہ گر ہوا

وہ بہی سمجہ گئے کہ شب وصل ہو چکی / رنگ شکستہ اپنا دلیل سحر ہوا

سالک کو گر کیا ہو نہ وہ شوخ پایمال
ہنگامہ گرم کیا یہہ سر رہ گذر ہوا

۲۵

ہی اوس سی ملنی ہی اندیشہ جان جانیکا / وگرنہ تہا مجہی کیا شوق دل لگانیکا

نہ لامکان سے گری نخل سدرہ پر بجلی
ہماری گھر مین قدم رکھی کیونکہ وہ بیمہر
وہ نور جیسے نظر آئی ہے تیری دیکھی

مجھی خیال ہے وہان آشیان بنانیکا
جسے خیال مین ہی قصد ہو نہ آنیکا
ہماری آنکھہ مین ہرگز نہین سمانیکا

کہانسے لائی تم ایک خسم بہرا ہوا سالک
بتا و قفل تو توڑا نہین خزانیکا

۳۶

تیری آنیکے ہو پہر کیا مجھی امید کہ مین
آج بازار مین ڈر سے نہین جاتا کوئی
غرق دریائے محبت ہو جب کشتی عمر
دیکھنا مجھکو کہ وہانتک نہین پہونچا قاصد

آپ مین ہی اگر آیا تو یہ مشکل آیا
مژدہ اے شوق شہادت کہ وہ قاتل آیا
کانمین آئے یہہ آواز کہ ساحل آیا
کہہ رہا ہون کہ وہ پہر کے منزل آیا

وحشت قیس ہے ہے تو مقر سالک
چین لیلے کو پس پردۂ محمل آیا

۳۷ ولہ

جو کوئی ناتوان ہو تو مجھسی مثال دین
ہاتھہ آجائی جو مجھکو تیرے ظلمات سے
آگیا پاس سخن وہان مجھکو ہی ہوگا جواب

لوگون نے میرے ضعف کو ضرب المثل کیا
چاند سمجھون اوسکو مین ہی شب دیجور کا
کیون نہ موسی کی کیا پہلے ارادہ طور کا

تنگی کاشانہ کا میرے نہ سالک حال پوچھہ
یہانتک ہی ایک ہوکا سا دروازہ یہ چشم مور کا

۳۸

کیا کہا ہی مینی حال دل جو ہوکر بیدماغ
کھینچی کیا نا تو اسنے مانع پرواز ہے
روزن در سے جو جہانکا آگیا دشمن نظر

آپ کہتی ہین کیا غم ایام کا دفتر کھلا
ورنہ دروازہ قفس کا ردگیا اکثر کھلا
حال اوس شب کا کھلا مجھپر تو کیا پہر کھلا

دیکھتی ہی پھر کہین چاک گریبان کی بہار
پھر نصیحت پر ترا منہہ اے نصیحت گر کہلا

اوس سی اور بوسہ کی خواہش اپنی حد سی بات کر
وہ اگر دی بھی سالک کب تری منہہ پر کہلا

یہہ بھی عہد وفا سی پھر جاتا
دل ہمارا اسیر زبان نہ ہوا
گاہ نالہ بنا گہے فریاد
راز جو سینہ مین نہان نہ ہوا

ڈر گیا کچھہ خدا سے جو سالک
عازم کوچہ بتان نہ ہوا

گمان مجھپر ہی اوسکو دادخواہی شکایت کا
قیامت ہوگیا حقمین مری آنا قیامت کا
وہ ایک جلوہ دکہا کر چلدی کبکی نگرتک
نظر نی سامنی رکہا ہی نقشہ اونکی صورت کا
عجب کیا ہی بہا دے گر خس خاشاک عصیانکو
ہوا ہی موج زن دریا مرے اشک ندامت کا
پسند اللہ کو کیا جانے کیا آجاے زاہد
مجھی شرم گنہ تجکو تکبر ہے عبادت کا
ہم اونکو دیکھکر سوتی ہین بیتاشک مجھے نظارہ
بھری محفل مین بھی ہمکو مزا آتا ہی خلوت کا

لہو پانی کیا رو رو کی تمنی ایک کیون سالک
مٹاتے ہو کہین گریہ سی لکہا اپنی قسمت کا

غمسی بیمار ہی رہا قرین بہی دل میرا
نہ کہلا باد پہنچکر سر منزل میرا
تہی کسطرح کہلے عقدۂ مشکل میرا
کچہہ سر انگشت حنابستہ نہین دل میرا
دل بلبل نظر آتا نہین انگشت سی
کہون کس منہہ سی کہ رکہتی نہین تم دل میرا
حیا نگرشتہ چلی وہ میری شامت دیکہو
آپ کہتا ہون کہ جاتا ہی یہہ قاتل میرا
مین کرون نالہ اور آفت یہہ برپا کیا خوب
دیکہہ لین آپ ابھی دعوی باطل میرا

کس ستمگر سے ہے امید حصولِ مطلب / نہین اندیشہ تحصیل مین حاصل میرا

کیون نہ اغیار کی گردن پہ ہو چلنا دشوار / یہ بھی کیا حلق ہے اے خنجر قاتل میرا

سب خبردار ہوے کنج قفس سے صیاد / شورشِ سنگی گلستان مین عنادل میرا

نیند اوڑتی ہے ہا لطف شب وصل عدو / ہائے پہنچا ہے کہان شور سلاسل میرا

کیون میسر گریہ کا رونا ہی کہتی ہے ناصح / چشم خونبار ہے میری جگر و دل میرا

زورق انداز ہون اوس بحر مین سالک جسمین
نام ہرگز نہین لیتا لب ساحل میرا

یہ کیا لطف شورِ فغان رہگیا / زمین رہ گئے آسمان رہ گیا

ابھی نامہ بر کو روانہ کیا / ابھی کہہ رہا ہون کہان رہ گیا

تیرے لطف نے کی یہانتک کمی / جو پہلے یقین تھا گمان رہگیا

ملی خاک مین یون کہ مشہور ہے / مٹی یون کہ مٹنا نشان رہ گیا

وہی گردشین ہین وہی چال ہے / ستمگر نہ آسمان رہ گیا

رہی آشنائی فقط نام سے / وہ نام آشنائی زبان رہ گیا

مین واماندہ اور کہہ رہا ہے جرس / رہا جو پس کاروان رہ گیا

میرا نالہ برق جہان سوز ہے / اگر یون ہے آتش فشان رہ گیا

بہشت و حور نہین نگاہین وسے / وہ پردے مین اب بھی نہان رہ گیا

یہ کامل ہون سالک غم ہجر سے
دہن کا رہا مین جہان رہ گیا

کیا مین اظہار مدعا کرتا / ٹوٹتے ہاتھ اگر دعا کرتا

سرِ غیر اور ہاتھ قاتل کا — کیوں نہ بسمل ہوں رشک بسمل کا
ماجرا اسکی جان سے دل کا — کہ تلاشی ہوں زہر قاتل کا
میں ستم کش نہوں تو حال کھلے — غیر کے ادعای باطل کا
غرق ہونیکو جانتا ہوں نجات — ورنہ لینا ہے سہل ساحل کا
دیدۂ حسرت رہا ئے ہے — حلقہ حلقہ میرے سلاسل کا
تیغ کھنچی ہے وہاں نزاکت سی — دم یہاں کھنچ رہا ہے بسمل کا
راہ گم کردہ ہوں چلوں جتنا — بُعد ہوتا ہے مجھسی منزل کا
جسپہ گرنیکو ہے وہ برق نگاہ — وہ ہے خرمن اسیری حاصل کا
طبع وقت پسند ہے اونکے — جو میرا کام ہے سو مشکل کا
تیز چلتے ہے سخت جانوں پر — دم نہ چڑھ جائے تیغ قاتل کا
سر گرانی ہی اور سر پر چرخ — بار گویا ہے بار ورگل کا
دہ ضعف میں خط لکھوں آوای شوق — تو مددگار ہو انامل کا
جس طرف جائے ناقہ لیلے — چشم مجنوں گذر ہے محمل کا

کیوں انالحق سرا بنی سالک
کون پرساں ہی حق و باطل کا

عمر بہر تیری گلی سے ہنیں باہر ہونا — خاک ہونا مگر اس خاک میں ملکر ہونا
کھیل ہر بات میں ہی فتنہ محشر ہونا — اور اب ہے سیکھتی میں آپ ستمگر ہونا
اوسنی جانا شب ہجر انکی بیانکو مضمون — ہوگیا قہر میری حق میں سخنور ہونا
ہم اگر در پہ جگہ دو تو زمانا آجاے — سکو منظور ہنیں آج سکندر ہونا

میری کوچہ سی گذر جای عدو دیکھون تو / یہہ ہی سمجھا ہی مگر دل مین تیری گھر ہونا

تیری بیمار غم ہجر کا احوال ہی یہہ / کہ تصور مین عدو کے ہمین بد تر ہونا

عجز ہی تہا کہ سلیمانکو بڑہایا یہانتک / ورنہ ایک مور کا مشکل ہی مسخر ہونا

ایک دنیین دل ہنگامہ طلب کیا ہلی / چاہئی حشر کئی روز مقرر ہونا

مجھسی بیرحم پہ کیونکر کوئی شیدا ہو جائی / ظالم آسان نہین برگشتہ مقدر ہونا

نامہ شہپر کی جگہ کام دے ہمت اشوق / چاہئی قوت بازوی کبوتر ہونا

عشق کس دشت خطرناک مین لایا کہ جہان / اپنے رہبر کا مجھی چاہئیا رہبر ہونا

آپ آجائین مجھی چین ہنوگا یونہی / لطف دشوار ہی حسرت کی برابر ہونا

صبر کی سہل گذر جاینگے دن ہجران کی
سالک انسانکو لازم ہی نہین مضطر ہونا

۴۴

ہزار وعدہ کئی ہین تمنی کبھی کسیکی وفا نکرنا / چلو اوسی پہ جو غیر کہہ دین نباہ ہمارا کبھو نکرنا

اگر نہ سنتی ہو بات میری تو صبر آجای جسکو مجھی / ستم ہی اونکا خموش رہنا [illegible]

خوشی ہی اونکو یہہ جانتا ہون کہ مین کبھی بات [illegible] / کہون یہہ اونکی بعید مرد تم آکی [illegible]

وہ جانین عشق و ہوس کو جب تک جیا دشمن سے غنیمت ہی / بڑہی گی آس سے ہی قدر اپنی [illegible]

سبب مرض کا ہی ترک عادت بناؤ ظلم کی خوگر / یہہ ہی سمجھنا دوا ہمارے کہ چارہ ساز دوا نکرنا

اگر ہی آنا تو اب ہی آؤ نہ تنگ آکر وہ کچھہ کرین ہم / کہ جسکو سنکر کہی زمانہ کیا وہ آپنی جو تہا نکرنا

یہہ کیہہ کئی ہی توقع مٹانہ دنیا الٰہی اسکو / اگر ہی منظور پاس اوسکا ظہور روز جزا نکرنا

ہین تو مرنا ہی آخر اکدن تمہارے سر کی ہم [illegible] / ستائی جانا تمہین قسم ہی کہی نکرنا حظا نکرنا

تبا رہی ہین فلک کہ دشمن وہ منتقم ہی کری جو چاہی / رہی ہی کہتے ہین جو ہاتہ اپنی تصور اسکے دعا نکرنا

کہیں عدو کی برائیاں کیا ہی ہو اوس سے ملو لیکن
جتائی دیتی ہین اسلئی ہم کہ ہمسی آکر گلا نکرنا

لبوں پہ رہنا کہ جب تک امید امداد کی ہی مجکو باقی
کری نہ وعدہ وفا اگر وہ تو مجہسی بیجان وفا نکرنا

نہیں ہوا ہے سا حال دشمن بلی دوزخ بلا ہی اوسکو
نہ نکلی جب تک یہ حسرت اپنی الہی محشر بپا نکرنا

حیا کا پردہ ہی رند تم تو ہوئی پشیمان جنگ دشمن
نہیں ہو فکر مصالحت مین تو ہمسی ملکر حیا نکرنا

سہین گی جو کچھہ پڑی گی ہمپر بلا مین پہنستی ہو کسلئی تم
اگر ہے منظور خیر سالک تو ذکر اوسسی میرا نکرنا

۴۵

غیر یون اوس سی میرے بعد گلا کرتا تہا
وہ ستم ہتہی مین کیا جانئی کیا کرتا تہا

طول سا طول ہے اے کاتب تقدیر مگر
آج تک میرا نوشتہ ہی لکہا کرتا تہا

شکوہ سنج آپ کیا ہجر ہتون کا دیگر
ورنہ راضی تہی ہم اوسمین جو خدا کرتا تہا

کیا عجب گر نہ ہی بات مین پہلی تاثیر
بہول کر آج عدو ذکر میرا کرتا تہا

کیا کہون کچھہ دل وابستہ کا احوال نپوچھہ
شکوہ اکوئی تیری بند قبا کرتا تہا

یہہ جو صحرا سی میرے پیچ کی الگ جاتا ہی
ہی وہی خضر جسی راہنما کرتا تہا

وہی مین ہون وہی بیچارگی و مظلومی
تیری حسرت عبث اے روز جزا کرتا تہا

مین کرون شکوہ تو غیر اونکو سنائین قصی
تا وہ سمجھین کہ یہہ پہلی ہی ہوا کرتا تہا

مجہسی ہی پوچہتی ہین وہ کسی ٹہا کر ہی ہی
بس تجاہل ہی کہ یہان کون رہا کرتا تہا

کم نہین زندگی خضر سی کچھہ نام نکو
کیون سکندر ہوس آب بقا کرتا تہا

متصل اس ضعف مین یون مجہسی ہو رنگین لیکن
قتل کے نام سی کچھہ خون بڑہا کرتا تہا

نہین ایکبار ہی اب شنی کی طاقت ومین
پہلی سو بار تیرا نام لیا کرتا تہا

غیر کے جنبش لب پر نگران ہے وہ شوخ
جو میرا قصہ غم روز سنا کرتا تہا

خوگر ظلم ہوا ہون تو بظاہر ہی کرم
ورنہ کچھہ چرخ سے بڑہکر وہ جفا کرتا تھا

دیکھنی جاؤن اونہین انجمن غیر مین کیا
وہی جلوہ ہی جو آنکھون مین رہا کرتا تھا

ہوگئی نزع مین اب اپنی زبان بند تو کیا
پہلے مین پاس سے کس روز دعا کرتا تھا

جان یون سہل سے دے فرہاد نی عاشق ہوکر
پہلی اقبال سے یہ اللہ عطا کرتا تھا

تھا وہ سالک کہ در کعبہ پر ایک بیچارہ
سر جھکائی ہوئے روتا تھا دعا کرتا تھا

(۴۶)

تو بتکی بزم کہ کوئے نہین جہان اپنا
خدا کو کر کی چلا ہون نگاہبان اپنا

پسند ہجر مین کیون ہے زبان جان اپنا
کہ ہم عدو کو بتاتی ہین رازدان اپنا

جو ہم صفیر شنین کچھہ بھی سرگذشت میر
کوئی چمن مین بنائی نہ آشیان اپنا

یہہ ضبط راز ہی یا رعب حسن ہی کیا ہے
وہ پوچہین اور نہو مجھسی کچھہ بیان اپنا

زمین کوچہ جانان ہی آسمان بلا
نہ گھر بنائیو ای نخیر تو وہان اپنا

حقیقت اپنی ہون بہولا ہوا کہ مدت سی
میرے نظر مین نہین جسم ناتوان اپنا

ندامت اوسکو ہو کیا سنکی اپنی جور و ستم
جو بار بار کرے فخر سے بیان اپنا

گری ہین چشم خلایق سی خاک ہوکر ہم
ستم سے تمنی کیا کس طرح جہان اپنا

جہانتک ہے نظر رہزن فلک تجکو
مقام کیجو نہ سالار کاروان اپنا

یہہ نہ ۹ سپہر نہون سدرہ اگر اپنی
تو کیا بتائین کہ منظر ہی کہان اپنا

رقیب کہا لی اگر زہر جانتا عاشق
تم ایک شب تو کرو ہمکو میہمان اپنا

لگائی بیٹھی ہو بستر مگر کہین سالک
سمجھ لیا در دلدار کو مکان اپنا

۴۷

کام آگیا جنون ہی عشاق خستہ تن کا
ہر زخم پر ہی پھاہا اپنی ہے پیرہن کا

باعث ہی لاکھہ غم کا موجب ہے صد محن کا
ہی قہر یاد رہنا الفت سے اوسکی انجمن کا

مشغوف نیہ تیغ کہائی تیر و نیزہ تیر برسی
اب امتیاز کیا ہی زخم نو و کہن کا

کیا ہو غم اسیری نظروں مین ہی گلستان
مجھسی قفس مین پوچھو عالم چمن چمن کا

خوش خوش سے اوس رہے ہین تنگی دل کا شکوہ
گویا کہ کہہ رہا ہون وصف اوسکی ہی دہن کا

اب جابجا سی شق ہی سنگ فراق یا
آخر ہوا نہ مجھسی ضبط آہ شعلہ زن کا

نکلا ہون جسطرح سی ہے دلپہ نقش ورنہ
غربت مین یاد آنا دشوار تہا وطن کا

جوش جنون ہی یارب یا فرط ضعف ہی یہہ
جو تار رہگیا ہے اک [illegible] یا یہ ہے بدن کا

مطلب ہے مدعا ہے گویا مرا نکلنا
ہون انجمن مین تیسی محسود انجمن کا

بیکاری جنون مین ہو شغل ہی بلا سی
رتبہ گہٹا کے میرا ہو کام کوہکن کا

کوئی تپان مین جانا یون بار بار کیا ہی
اپنے جگہہ پہ سالک بہتر ہی لاکہہ من کا

۴۸

کیا پوچھتے ہو حال شب انتظار کا
وعدہ اور آپ جیسی تغافل شعار کا

آہ رسا نہ سوز کو مانع ہی یون وہ شوخ
گویا شریک ظلم مین ہے روزگار کا

ہی خود شکست عہد سے نفرت اونہین مگر
دل توڑنا پسند ہی امیدوار کا

شوق ستم ہی یہہ کہ میری دیکہتی ہین راہ
مجھسی زیادہ اونکو ہی رنج انتظار کا

نعش رقیب پردہ بہانی لگی سرشک
آنسو کہین تہا ہی میری چشم زار کا

تم ہی کہو کہ کیونکہ سہون طعنہ ہائی غیر
یہہ ہی ستم ہی کیا فلک بد شعار کا

کہتا ہون بر ملا یہہ سنو کان کہول کر
نالہ نہین ہے آج میرے اختیار کا

کیون آنکھہ کہولی کہ جہان دیدنی نہین
پہر کیا کرین کہ سامنی جلوہ ہی یار کا

دشمن سی کہنی بیٹھہ گیا ہائی از دل
پہر پوچھی ہو حال میری اضطرار کا

گو ابتدای عشق مین سو شہرہ ہو چکی
کہتا مگر ہنوز ہے انجام کار کا

میری خموشیون پہ کسی نے نظر نہ کی
گویا چراغ روز ہون مین رہگزار کا

دکان میفروش پہ سالک پڑا رہا
اچہا گذر گیا رمضان بادہ خوار کا

۲۹

بیہوش و بیخود اپنی طرح کونسا تہا
آج اوسکی بزم ناز مین جو کوئی تہا نہ تہا

محشر مین اوسکو دیکہہ کی یون خلق ہی خموش
گویا کہ کوئی طالب روز جزا نہ تہا

تدبیر کیونکہ عقدۂ تقدیر کہولتے
ناخن نہتا عدو کا وہ بند قبا نہ تہا

کیا محتسب کو رند لگا ہی راہ پر
یون میکدہ کبہی رمضان مین کہلا نہ تہا

تم غیر کے ہوئی تو رہا کیا جہان مین
گویا ہمارے واسطی کچہہ بہی بنا نہ تہا

بیٹہی ہوئی تہی ضبط کئی گریہ اقربا
تم آ گئے وگرنہ یہان کچہہ رہا نہ تہا

کیون میری خواریونسی ہوئین اونکی شہرتین
گہنا میرا جو باعث نشو و نما نہ تہا

کرتا نہین ہی کیا دل بیمدعا ثبوت
کیونکر کہون کہ ساغر گیتی نما نہ تہا

فرہاد مر کے عشق کو دہبا لگا گیا
کچہہ خودکشی طریقہ اہل وفا نہ تہا

یوسف ہو تم تو میری گرفتار رہو رہو
ورنہ کہین گے لوگ کہ دعوی بجا نہ تہا

سالک جفای یار کی ہر دم شکایتین
بہیجین تیرے واسطی روز جزا نہ تہا

## غزل دیگر

۵۰

تہا جبین رانکو بہی ہمسر یا نہ تہا — تجکو تو پاس عہد کا اپنی ذرا نہ تہا

گویا کہ ایک خراش جبین کا بہانہ تہا — دست جنون سی کم مجہی دست دعا نہ تہا

واعظ نے آج قائل جف القلم کیا — ہین شکوہ سنج کارکنان قضا نہ تہا

شوق جواب مین یونہین قاصد کو خط دیا — لکہا ہنوز ہمنی کوئی مدعا نہ تہا

اب دل کہان کرم بہی کرو تم تو تہر ہے — وہ دن گئی کہ مجکو جفا کا گلا نہ تہا

ہم حشر مین چلے گئی بیخوف اسطرح — گویا یہہ فتنہ اوسکا اوٹہایا ہوا نہ تہا

غم کہا نیکی رہی نہین جب مدتو مر گئی — گویا کہ تہا یہہ رزق مقدر سوا نہ تہا

کیون غیر کی کہی پہ ہے خیر ہی نہین — ہین شکوہ سی کبہی ہنوز آشنا نہ تہا

زندان مین ہیجکر ہو زلیخا کو اضطراب — یوسف مگر نظر مین سمایا ہوا نہ تہا

جسوقت پسمانسی گرا مجہپہ آ گرا — جو تیر اس کمان سی چہوٹا خطا نہ تہا

قدرت ہی ان بتونکو یہہ ایجاد ظلم مین
وہ رنج دیتی ہین جو ازل مین ملا نہ تہا

۱

یون جان دی کہ جسکے بنی داستان ہی اب — مرنا ہمارا نام کا تیری نشان ہی اب

اپنی ستم کشی کا مجہی امتحان ہی اب — در کا رایک اور نیا آسمان ہی اب

الفت مین کیا تغیر احوال ہوگیا — جو پہلے بات تہی وہ ہو نیر فغان ہی اب

طالب نہین ہون اوجکا بیتی سی خوش نہین — منظور تجہسی بعد مجہی آسمان ہی اب

ہین لاغر ہین طعن عدو کب اوٹہا سکا — ہلکی سی بات دوست کی دلپر گران ہی اب

افلاک کو غبار پس کاروان کہون — خلق خدا عدم کیطرف کو روان ہی اب

سینہ ... راز سی اپنا اوبل گیا — دسی ہی جو چہپاین وہ منہہ پر زبان ہی اب

گھویا وہ دور دور کا جانا تو ضعف نی
آماج تیر نالہ فقط آسمان ہی اب

واماندگی پہ میری کسینی نظر نہ کی
ہمراہ ایک گرد پس کاروان ہی اب

دیر و حرم مین جاکی کوئی جہانکتا نہین
جو ہی سو تیر معتکف آستان ہی اب

افشائی راز جرم انا الحق سرا ہوا
اس خوف سی ہی بند ہماری زبان ہی اب

شمشیر ہاتہہ مین لئی پہرتی ہین اور وہ
ہر یک سی پوچہتی ہین کہ سالک کہان ہی اب

۲

اسقدر سیلاب گریہ نی کیا ہی گہر خراب
دشت کیا ہی دشت الفت سی اپنی افزون تر خراب

مین کہان صیاد کیا دام کیا شی ہی مگر
تو کریگی طاقت پرواز بال و پر خراب

گام زن دلگی ہدایت پر ہوا ہون عشق مین
اس طریق صعب مین ہی ہی ملا رہبر خراب

ہی سوا اونسی نگاہ نازادنکی فتنہ ساز
سیر اختر چرخ کی گردش سی ہی پرہکر خراب

تیرگی بخشش دل روشن کدورت غم کی ہی
میری آئینہ کو کرتی ہی یہہ خاکستر خراب

وحشت دل نی ندم لینی دیا یکجا مجہی
پہر رہا ہون چار سوئی عرصہ محشر خراب

رتبہ اسکا ساغر گیتی نما سی کم نہ تہا
مضطرب ہوکر ہوا لیکن دل مضطر خراب

منزل مقصود تک پہنچا نہ کوئی عشق مین
مجہہ سی پہلی ہوچکی اس راہ مین اکثر خراب

یار و دشمن مین اسی دید کا ہی واسطہ
صورت زخم جگر ہو وہ شگاف در خراب

سالک بیمار کا اب جو معالج ہی طبیب
حال نبض اوس سی پوچہا تہا کہا ابتر خراب

۳

جیا اس جور پر مین ناتوان کب
مجہی طاقت بقدر امتحان کب

وہ آئی مجہہ پہ ہوکر مہربان کب
پہرا میرے موافق آسمان کب

کیا شکوہ یہہ وہو کا کہائی فسوس
کہ دشمن سی ہو وہ سبہر گران کب

اوسی کے چال مین ہی قیامت
ابہی لایا ہون مین لب پر فغان کب

جو ہوتا جذب کامل اپنی زلیخا
تو منزل پر ٹہرتا کاروان کب

وہ آ بیٹہ بیتی ہین غیر کو لیکے لیکن
مجہی آتی ہی مرگ ناگہان کب

کرو نسبی نہ تم اغیار پر لطف
ہوا ہی چرخ مجہپر مہربان کب

تماشائی جہان مین دیکہتا کیا
تہا تہا آنکہہ سی اشک روان کب

دیا کرتی ہین جبکو عیش سی خضر
اوسی دیتی ہین عمر جاودان کب

ستم ہی تیری ظالم سرنگون ہین
گرا سر پر ہمارے آسمان کب

کہا دشمن پہ کیونکر حال میرا
وہ سنتی ہی میری داستان کب

وہ محشر مین سنینگے کیا کسیکی
ٹہرنے دینگے اونکو شو خیان کب

کرو تم شوق سی سننی کا اقرار
کہ سالک سی ہوا غم کا بیان کب

لیکے اوڑ جائیگی قوت گر نبائی عندلیب
غل ہی گہر صیاد کا سر پر اوٹہائی عندلیب

گر خزان کو فصل گل مین ہو لجائی عندلیب
خار کیون اپنی نشیمن مین بچہائی عندلیب

بیوفائی رنگ گل کی جب نظر آجائیگی
خاک پائی یار کا سرمہ لگائی عندلیب

خانہ صیاد ہی کو پہونکتی ایک آہ مین
قید ہوتی گر قفس مین ہم بجائی عندلیب

حاملان عرش تک پہنچا خزان انکا شور
آسمان کی پار گذری نالہائی عندلیب

زندگی کیونکر ہو یہہ صیاد کی مٹہی نہین
ایک فشار گور ہی گویا برائی عندلیب

گر حصول لذت الفت کی رہے آرزو
پہول تربت پر ہمارے اگر چڑہائی عندلیب

وہ چمن میں بزم آرا ہوں میں دیکھوں کسطرح
شمع پر پروانہ جائی گلپہ جائی عندلیب

آشیانے کے بتانے سی چمن میں فائدہ
پہلے دل میں باغباں کی گھر بنائی عندلیب

بسکہ اس اشباع سی نفرت ہی بدلا بحر کو
سالک اب کہتا ہے جا دن کہ ہائی عندلیب

(۵)

ہی عمر بھر قفس میں تیرے جای عندلیب
سو بار گر چمن سی خزان جای عندلیب

اوس رشک گل کو روز جو دیکھا ہی عندلیب
فصل خزان سی کچھ ہی نگھبرای عندلیب

پہنچا ہے سوی باغ نسیم بہار نے
موج ہوا ہے سلسلہ پای عندلیب

صیاد آشیان کی سیتی آسمان پہ برق
آفت مین گھر گیا ہی سراپای عندلیب

ہی گفتگو ثبات جہان مین چمن تو کیا
سمجھی ہے جسمین کیا مجھی سمجھای عندلیب

نے باغبان کو موت نہ صیاد کو اجل
پوری ہوئی نکوئی تمنای عندلیب

یہان مفلسی مین گھر کا ہی سالک چراغ گل
عاشق جو گلکی ہے تو ادہر آئے عندلیب

(۶)

واعظ ملیگی خلد مین کب بیقدر شراب
پانی کی ہے ملی پیتی ہین ای بیخبر شراب

آمد مین اوسکی مست ہوئی کچھ خبر نہین
ساقی ہے کون جام کہان اور کدہر شراب

اوس قلزم گناہ مین ڈوبا ہوا ہون مین
جسمین ہی ایک موجہ دامان تر شراب

مستی مین اور سرکشیان اونکی بڑہ گئین
دینی شب وصال نہ تہی بیقدر شراب

اقرار وصل اور وہ مست غرور ناز
آیا ہی پیکی توکہین ہے نامہ بر شراب

ق

کرتا تہا مجکو حیلہ شکست خمار کا
دیتی ہے تہے خوب قبل طلوع سحر شراب

رخصت کا ہوش اونکو نہ تہا شب وصال
کچھ ہوتی تو یہہ کہ دہری ہی کدہر شراب

مین ایکبار آنکھہ بہر آکے چوپے گیا ۔ لایا نہ زخم دہونیکو پہر چارہ گر شراب

سالک جو اوسکی بزم مین پہنچی تو لطف ہے
ورنہ پیا ہے کرتے ہین ہم اپنی گہر شراب

سنتے ہین جو کبہی میرے فغان آپ ۔ شرمندہ ہو مجہسی آسمان آپ
مسجد سی ہی پاس میکدہ شیخ ۔ بہکے ہوئی جاتے ہین کہان آپ
ہے روز جزا مین پرسش جور ۔ کر لیجی پہلی کچہہ بیان آپ
گردش ہے میری خدا کو منظور ۔ گردش مین نہین ہی آسمان آپ
ہے شوق بیان مدعا سے ۔ ہلتی ہے دہن مین کچہہ زبان آپ

اس ضعف مین عزم وہانکا سالک
دیکہو وہ چلے کہان کہان آپ

یارب ہی جسقدر کہ مجہی آرزوی دوست ۔ وہ دن نصیب ہو کہ کہون روبروی دوست
ہی ایک چراغ سا کاشانہ ہی ۔ کیونکر ادہم سی دیکہی تشبیہ کوئی دوست
مجہہ پاشکستہ کو بہی اوٹہانا ضرور ہے ۔ ای رہروان بادیہ جستجوی دوست
پہر جان لیگی غیرت ہم بزمی رقیب ۔ پہر لیچلی کشاکش دل مجہکو سوی دوست
سنکا فر ہون گر سنا ہو کہ واعظ نی کیا کہا ۔ بیان وسی بزم وعظ مین تہی گفتگوی دوست
محتاج پیرہن ہوئی یعقوب کس لئی ۔ ہر طرح مشام مین رہتی تہی بوی دوست
ای چارہ گر نہ ڈر میری تغیر حال سے ۔ مین کیا کرون بدلتی ہی دم دم مین خوی دوست
گر صبر جا چکا ہی تو طاقت بہی جا چکی ۔ بہرتی ہے دل مین اور مجہی آرزوی دوست
بگڑا نہ کچہہ رقیب کا بنکر خوشامدی ۔ لیکن خراب ہوگئی طبع نکوی دوست

سال تک زسال مرگ و شمار سنین عمر | ہشتاد و یک بماند بگیتی چنین نگاشت ۱۲۸۵

**قطعہ**

صد حیف مرگ حضرت غالب | سبب رنج خاص و عام ہوا
اور اسی سال مین چھپی یہہ کتاب | طبع کا اسکے انصرام ہوا
خوب ہے سال طبع و سال وفات | آج اون کا سخن تمام ہوا ۱۲۸۵

**قطعہ**

غم مرگ سپہر دانی بکوکب | نکردی رحم ای گردون بحالش
ثمر خوردن ندا داز باغ ہستی | بخاک آورد از پا تو نہالش
گلی نارستہ از شاخ و خزان دید | ہمی طالع نگشت و شد زوالش
شب تار است روز او تو گوئے | نہان گشت از نظر مہر جمالش
خرامش چیست زینہم بخبر بود | شگفتی رد نمود از انتقالش
چو خواب مرگ آن بے شیر را بود | مبارک باد بر کوثر زلالش
چہ پرسی ز سال تک سال این غم | کہ جمعیت نباشد در خیالش
مگر از غیب مے آید صدائے | ابرہ افضل حسین انیست سیالش ۱۲۸۵

**قطعہ**

صد شکر شد فراہم این گنج فضل و دانش | در دہر یافت گویا گنج معاد خواجہ
تاریخ اختتامش گفت اینچنین سروشی ۱۲۸۵ | تکذیب قول بیجا در دل نہاد خواجہ ۱۲۸۵

**قطعہ**

دو مصطفیٰ رتبہ مرتبت شود ان سنگہ آقا بہ ہی | حاتم دوران اگر او نکوئیون تو ہی بجا

غیب سے ملتی ہی یون ہر کام مین اونکو مدد
ماہ کو خورشید سے جسطرح حاصل ہو ضیا

آج وہ حق سے دیکھایا ہے خوشی کا دن انہین
عمر بھر جمشید نے آنکھون سے جو دیکھا نہ تھا

کسقدر ہی خورمی افزا گلستان مراد
کسقدر شیرین ثمر لایا نہال مدعا

نور آگین ہوگئی شمع شبستان جلال
بزم رنگین بنگیا ہر گوشہ دولت سرا

یعنی فرزند سعادتمند نے پایا ظہور
دی مبارکباد کی بخت ہمایون نے صدا

خضر نے آب حیات جاودانی نذر کے
پیشکش لایا سکندر طالع و بخت رسا

طالب انعام رقاص فلک ہے بعد رقص
مشتری سے دی سعادت ماہ بولا مرحبا

نغمہ سنج تہنیت اہل زمین کو دیکھکر
عالم بالا سے قدسی کہہ رہی ہین حبذا

ہو رہی ہی اس خوشی مین زر فشانی اسقدر
بنگئی ہین سائلونکی جھولیان کان طلا

یعنی چاہا ہمت و تاریخ ہجری ہو رقم
دیکھکر حیران ہے سروش غیب نے جسے کہا

ہی مبارک بزم جشن فرخی سرکار کو
ہمت اسکا یہہ ہی اب ہجری کا دن جکو تیا

دیکھہ بزم و جشن عشرت خیر کی آغاز کو ۱۳۲۶
فیض لطف و مکرمت کی یہ نظر کر انتہا ۱۲۸۵

سنکے تاریخین کیا یعنی ادا اسکا سپاس
ہاتھ اوٹھائی اپنی آقا کی سے بجہر دعا

تا رہین دنیا مین عیش و عشرت و لطف و سرور
تا رہین گیتی مین درد و کلفت و رنج و بلا

عیش و عشرت سی رہین احباب انکی شادکام
درد و کلفت مین رہین بدخواہ انکی مبتلا

## قطعہ

رنج فراوان دہد مرگ امین اللہ خان
بر دل اہل جہان باعث افسردگیست

ہو لب ہر کس بود شیون ماتم فزا
سالک افسردہ نیز در غم او خون گریست

ہان سر آسودگی نیست مرا اندکی
ای دل غمگین بپرس سال وفاتش کہ چیست

| | |
|---|---|
| حرف نقط داربین گفته سعدی نگر | زنده جاوید گشت هر که نکونام زیست ۱۲۸۶ |

قطعہ

| | |
|---|---|
| خواجہ بدر الدین والا مرتبت | دلکش و مرغوب ہی یہہ ترجمہ |
| مین نے سالک سے جو پوچھا سال طبع | وہ یہہ بولا خوب ہے یہہ ترجمہ ۱۲۸۶ |

رباعی

| | |
|---|---|
| از صدمۂ مرگ ثاقب والا جاہ | ہر سو ہست صدای نالہ ہای جانکاہ |
| تاریخ وفات او چنین سالک گفت | روز ششم محرم صد آہ ۱۲۸۶ |

قطعہ

| | |
|---|---|
| میری محسن آقا دو نو | فکر و ملن مین تھے منظوری کے |
| باری اس دن کے ملنے نے | کاہش سب کھو دی دوری کے |
| سالک تاریخ اچھے لکھے | اللہ نے خواہش پوری کے ۱۲۸۶ |

قطعہ

| | |
|---|---|
| آفت ہی ایک بلای زمانہ کا انقلاب | جسکی نظر مین رنگ کہ اسکا سما گیا |
| وہ ایک جانتا ہی قبا و گلیم کو | نظرون سی اسکا تاج و سریر و کمر گیا |
| دیکھو سوای اسکی اب کچھ پتا نہین | [illegible] وقت مین اپنی بتا گیا |
| مقدور ہو تو آج سلیمان سی پوچھی | ہر ادنی جسکا عمل نیک کیا گیا |
| پابند جسکی حکم سی تہی فوج بیقیاس | پر ایک کشتہ دل شکر کون اوسکی دم مین ہیا گیا |
| وہ حشمت فرانش وہ اقبال جسکا ذکر | بس ہائی دہر مین نہ گیا جا بجا گیا |
| عبرت کا ہی مقام کہ وہ شاہ ذی وقار | ہر کہ اسیر نام کو اپنی مٹا گیا |

ازبسکہ ہی یہ واقعہ اس سال مین عجب ۱۲۹۰ — تاریخ اسکے سالک غمگین سنا گیا
شاہ فرانس کو سر سیدان مین ہی اب — تعمیہ ۵۹۲ جنگ پروشیا مین گرفتار آگیا ۱۲۸۷

**قطعہ**

قدرت اللہ بیگ خان بگذشت — منزل ہمہ دار دنیا را
سالک اورا بہ جنت الماوا — دادہ حق در مقام اعلی جا ۱۲۸۰

**قطعہ**

طبع شد قرآن بہ تصحیح تمام — اینہم از اعجاز قرآن بافہم
می فزاید دیدنش نور بصر — دیدم و بر دیدہ احسان بافہم
حرز باید گفت ہر یک نقطہ اش — سال او تعویذ قرآن بافہم ۱۲۸۶

**قطعہ**

آن سمی خلیل و نیک نہاد — آن نظر کردۂ خدای کریم
مسجدی طرح کرد و وقف نمود — اجر برداشت و ثواب عظیم
گفت تاریخ این بنا سالک — باد حرم مقام ابراہیم ۱۲۸۶

**قطعہ**

ہزارے لال باغی کرد بنیاد — سزاوارست با جنت شناسش
سروش غیب گفتا زمن کہ سالت — بگو باغ ہزارے لال سالش ۱۲۸۶

**قطعہ**

زشرح کلک نادر نقش نادر — ترا دیدہ و سیر گشت نگاہش
برای سال تالیف از سر فہم — نہادہ نادر الاذکار نامش ۱۲۸۸

## قطعہ

ہوئی تقریب جشن عقد بیدل — سروش غیب نے مجھکو صدا دی
کہ لکھ تو بھی تہِ دل سے یہ تاریخ — مبارک کدخدائی کے ہو شادی
۱۲۸۸

## قطعہ

بیدل نیک خو کے شادی کا — آج دنیا مین شور ہے بیحد
اسکی تاریخ پائے سالک نے — بعد فکر زمانۂ ممتد
کہین یارب عروس اور نوشاہ — سر الفت سے اتفاق ابد

## قطعہ

منشی بے مثل کاشی ناتھ نے — ترجمہ لکھا ہے کیسا بے مثال
کیون نہو اخلاق کاشی اسکا نام — یہ بھی ایک حسن طبیعت پر ہی دال
کیا مضامین ہین سراسر دلنشین — عام کو اب ہی سمجھنا کیا محال
غور سے دیکھین اسے اہل جہان — تاکہ ہو ہر کام کا اچھا مال
عیسوی تاریخ ہے اسکی یہ ہے — نسخۂ اخلاق کاشی مین ہی سال
۱۸۹۱

## مخمس بر غزل حافظ شیراز علیہ الرحمتہ

لازم است کہ از وقت نہ غافل باشی — جہد کن جہد بعیش خود عاجل باشی
تا یکی در غم واندیشۂ باطل باشی — تو کجا رست دران گوش کہ خوشدل باشی
کہ بسی گل بدمد از خاک و تو در گل باشی

یہ وہ دن ہین کہ بجز عیش کسیکو نہین ہوش — طبع انسان تو کیا ہی در و دیوار کو جوش
عندلیبان چمن کرتی ہین سرمست خروش — من نگویم کہ کنون با کہ نشین وچہ بنوش

کہ تو خود دانی اگر زیرک و عاقل باشی

جسکی خاطر میں ذرا سا بھی اگر ہی انصاف — تیری گفتار کو ہرگز وہ سمجھتا نہیں لاف
تو سنی یا نہ سنی میں تو کہونگا یہہ ہی صاف — نقد عمرت ببرد غصہ دنیا بگزاف
گر شب و روز درین قصہ مشکل باشی

فکر دنیا کی تیری ہوش اڑا دی یکدست — ہست کو نیست سمجھتا ہی تو اور نیست کو ہست
نہ ہی چشم بصیرت تجھی ای دہر پرست — در چمن ہر ورقی صورت حال دگر است
حیف باشد کہ ز کار ہمہ غافل باشی

مدتوں تیری طرح ہمنی بھی ڈھونڈا در دوست — جس سی پوچھا یہہ کہا اونی کہ کیسا در دوست
عاقبت بیٹھہ رہی جبکہ نہ پایا در دوست — گرچہ راہیست پر از بیم ز ما تا در دوست
رفتن آسان تو ار واقف منزل باشی

کوشش مین حضرت سالک نے بھی کی ہی بہت — کسی تدبیر سی لیکن نہ بر آیا مقصد
نہ ملی قسمت و تقدیر سی اونکو تو مدد — حافظا گر مدد از بخت بلندت باشد
صید آن شاہد مطبوع شمایل باشی

## مخمس بر غزل مرزا قلی میلی

کنم سپاس عبادت مرا طاقت نیست — بگفت و گوی ہنم گوش آن سماعت نیست
زبان ز نزع رسیدہ ست لطف صحبت نیست — کسی بدیدن من گو میا کہ فرصت نیست
مرا مجال چنین دیدن از مروت نیست

عنایتیں وہ تیری کیا ہوئیں جو پہلی تہین — عدو سی وصل کا وعدہ کیا ہی تونی کہین
یہ حال اور یہہ حضرت کچھہ اسکی شرم نہین — کنونکہ جان بلب آمد مرا دمی بنشین

مرو کہ وقت چنین رفتن از مروت نیست

پھری ہین دلمین صدا جانی مدعا کیا کیا — بڑہا ہوا ہی بہت اشتیاق کہنی کا
اب اتفاق سی تو آگیا تو سنتا جا — بجا یتی ہوس گفت گوی ہست مرا

کہ تاب خامشیم با وجود حیرت نیست

یہ رعب حسن کے تیری ہی فتنہ گر جو لبی — کہ بات دلکی زبان پر نہ آئی میری کبہی
ہی نہ اور کسی کی بہی سی کہنی بہی — زبیوفائی خود اگرچہ سرمسار نئی

ہنوز با تو مرا جرأت شکایت نیست

ہوئی ہین رشک کے سالک بر افتین بجد — وہ جانتا ہی سب اسکی رموز نیک و بد
سوای اوسکے تماشی سی کسکو ہی مقصد — تو بار قیبی و میلی تغافلی دارو

تغافلی کہ کم از صد نگاہ حسرت نیست

## مخمس دیگر

مین کون ہون جو یہ کہون مجہی پناہ ہو — ہو جسپہ لطف اور یہ کرم کی نگاہ ہو
ملی اوسی سی آپکا جو نیک خواہ ہو — تم جانو تمکو غیر سی جو رسم و راہ ہو

مجکو بہی پوچہتی رہو تو کیا گناہ ہو

کہتا نہین ہی خوشی کچہ کوئی آپکی — پر ماجرای قتل میرا سب ہین جانتی
کیا ہی جو دار و گیر سی دنیا نہ بچ گئی — بچتی نہین مواخذہ روز حشر سی

قاتل اگر رقیب ہے تو تم گواہ ہو

ان مہ گدا ئیونکی نہ حد ہی نہ کچہ شمار — دیکھی کوئی اونہین یہ نہایت ہی ناگوار
اس رشک سی اوٹہا دنکا صدمہ ہزار بار — اوبہرا ہوا نقاب ہین ہی اونکی ایک بار

کرتا ہوں میں کہ یہ نہ کسیکی نگاہ ہو

باتیں جو کر رہی ہو یہ دور از قیاس ہیں
کیا وہ کسیکی مرجع امید و یاس ہیں
دعوی جو کر رہی ہو دلیلیں بہی پاس ہیں
کیا وہ بہی بیگناہ کش و حق ناشناس ہیں

مانا کہ تم بشر نہیں خورشید و ماہ ہو

دل ہی نہیں بچا تو پہر اب کیا جگہ کی قید
سب سی ہوا جدا تو پہر اب کیا جگہ کی قید
چہوٹی بہشت تو پہر اب کیا جگہ کی قید
جب میکدہ چہٹا تو پہر اب کیا جگہ کے قید

مسجد ہو مدرسہ ہو کوئی خانقاہ ہو

تقریر زاہدونکی سمجہتی ہیں کب درست
اس اچہا و پر نہ یقین کیوں ہوا بہ درست
پر ایک جہان کہنی لگا سنکے جب درست
سنتے ہیں جو بہشت کی تعریف سب درست

لیکن خدا کری وہ تیرا جلوہ گاہ ہو

غرق آب سطح خاک اگر ہو تو ڈر نہیں
حاجت کسیکے دیر میں سالک مگر نہیں
گر جائے آسمان تو اتنا خطر نہیں
غالب بہی گر نہو تو کچہہ ایسا ضرر نہیں

دنیا ہو یا رب اور میرا بادشاہ ہو

## مخمس بر غزل مرزا اسد اللہ خان غالب

طالع نہ مہر ہی نہ اذان زیب گوش ہے
آغاز صبح کا ہے نہ پیدا خروش ہے
نی طایر و نکو زمزمہ سنجی کا ہوش ہے
ظلمت کدہ میں اپنی شب غم کا جوش ہے

اک شمع ہی دلیل سحر سو خموش ہے

لکنت زبان میں چہرہ پسینی سی آب آب
بی باکیاں ہیں [illegible] جتنا تہا حجاب
بند قبا کہلی ہوے اوٹہا ہوا نقاب
بی سے نے کیا ہی حسن خود ارا کو بی حجاب

ای شوق ہان اجازت تسلیم ہوش ہے

آلات میکشی نہین جو ہو غم شکست — نی محتسب کا ڈر کہ رہی فکر بند و بست
ہم ہر جگہ ہین بخطر و خوف می پرست — دیدار بادہ حوصلہ ساقی نگاہ مست

بزم خیال میکدۂ بیخروش ہے

سنتا ہی کون کس سی کہون جا کی اپنا حال — کٹتی ہین رنج و غم مین شب روز و ماہ و سال
کہتی تو کس طرح سی ہو زندگے وبال — سنے مژدۂ وصال نہ نظارہ جمال

مدت ہوی کہ آشتی چشم و گوش ہے

چلتی ہو وہی راہ کہ جو کچھ بتای دل — ق — کرتے ہو وہی کام کہ جسمین رضای دل
آگاہ ہو کہ حرص و ہوس ہے بنای دل — ای تازہ واردان بساط ہوای دل

زنہار اگر تمہین ہوس نا و نوش ہے

کیون راہ راست چھوڑ کی گم کردہ راہ ہو — سنبھلو ذرا نہ میری طرح سی تباہ ہو
پوچھو اگر تمہارا کوی نیک خواہ ہو — دیکھو مجھی جو دیدہ عبرت نگاہ ہو

میری سنو جو گوش نصیحت نیوش ہی

ایک عمر تک نگاہ بد و نیک پر نہ کی — گویا تھی ایک چادر غفلت پڑی ہوی
آخر کو ہوش آی تو آیا نظر یہی — ساقی بجلوہ دشمن ایمان و آگہی

مطرب بنغمہ رہزن تمکین و ہوش ہی

رکھتا تھا دلکشی کا اثر گوشہ بساط — تھا غیرت بہار مگر گوشہ بساط
سبھی سوے تھے باغ نظر گوشہ بساط — یا شب کو دیکھتی تھی کہ ہر گوشہ نشاط

دامان باغبان و کف گلفروش ہی

اے رشکِ مہر ماہ کو نسبت ہے تجھسے کیا
ہے وصف تیری چہرہ کا والشمس والضحیٰ
قرآن کی قسم ہے یہ کہتے ہیں ہم بجا
ہو وہ عزیز سورۂ یوسف سے ہے سوا
رکھتے ہیں تیری تشبیہ جو کنعانیوں نہیں ہم

ہے کوئی سی جگہ دلِ اندوہگیں پناہ
نے آسمان سے امن نہ ہوے زمین پناہ
سچ ہے کہ خوگرفتہ کو ملتی نہیں پناہ
پائی نہ تیغِ عشق سے ہم نے کہیں پناہ
قربِ حرم میں بھی ہیں تو قربانیوں نہیں ہم

اترا دیں کسیکو یہ کسیکو نہیں قبول
سمجھا ہوا ہے جینے تو کیا اپنی بوالفضول
عظمت پر اپنی اسقدر اے آسمان نہ بھول
دوزخ ہی جا ہے لغزشِ دل میں فرید بھول
لا میں گر آہ کو شررفشانیوں نہیں ہم

بیٹھے ہوئے ہیں ضبط سے کئے جیکا مدعا
سینہ ہمارا ایک خزینہ ہے راز کا
ہے لب پر اپنے قفلِ خموشی لگا ہوا
مطلب سے اپنی کون ہے آگاہ جز خدا
جوں خطِ سرنوشت ہیں پیشانیوں نہیں ہم

ہیں زلف فنا ہے نہ امید ہے نہ بیم
کچھ بھی نہیں رہیگا بجز خالقِ کریم
کیفیتِ جہان ہیں کیا تجھسے اے ندیم
کیا جانیں ہم زمانہ کو حادث ہے یا قدیم
کچھ ہو بلا سے اپنے کہ ہیں فانیوں نہیں ہم

کیوں مرگئے نہ ہم خلشِ اضطرار سے
کیوں جل گئے نہ ہم نفسِ شعلہ بار سے
کیوں چھٹ گئے نہ زندگیِ مستعار سے
کیوں جیتے بحر میں ہوئے شرمندہ یار سے
اب مر رہے ہیں اوسکی پشیمانیوں نہیں ہم

مضطر ہیں ہم زبانِ نمیں تقدیر کے طرح
پوشیدہ آہ و نالہ ہیں تاثیر کیطرح

پنہان ہین صوت نغمہ مین تحریر کیطرح ۔۔۔ زنجیر مین ہے نالۂ زنجیر کیطرح

جوش جنون سے رستی ہین جولانیون ہم

سینہ مین ضبط نالہ و فریاد گر نہو ۔۔۔ غمسے گرفتہ خاطر ناشاد گر نہو

خوف جفا و وحشت بیداد گر نہو ۔۔۔ بیم کدورت دل صیاد گر نہو

کیا کیا اوڑائین خاک پریشانیون مین ہم

ہے لاغری مین حسرت سالک ہمکو شوق ۔۔۔ ایک بوجہ ہے گلمین گریبان بنا ہے طوق

طاقت نہین کہ کیجے وہان جوشش و تب ۔۔۔ جا سکتے ضعف سے نہین کوچہ مین انکی ذوق

تا ہم جاتین کاوش گریہ کی طغیانیون مین ہم

# مسدس

جہان مین شہر ہین جتنے جہان جہان آباد ۔۔۔ بس ان بلاد مین تہا منتخب جہان آباد

خراب ہوگئے ہنوز جو ہوا ایسا آباد ۔۔۔ مگر عدم کو کیا اسنے گلستان آباد

فلک نے کس لیے کیون کیون مٹا دیا اسکو

ارم کا چور سمجھکر اوٹھا لیا اسکو

زمین پست یہانکی تہی آسمان منظر ۔۔۔ ہر ایک ذرہ یہانکا تہا مہر کے ہمسر

یہانکی خاک تہی اکسیر سے بہی بہتر ۔۔۔ یہانکے آب مین آب حیات کا تہا اثر

نسیم خلد سے بہتر سموم تہی یہانکی

یہہ وہ چمن ہے کہ دنیا مین دہوم تہی یہانکی

ہر ایک مکان یہانکا تہا ایک مکان سرور ۔۔۔ ہر ایک کوچہ یہانکا تہا ایک جہان سرور

ہر ایک دکان یہاں کی تھی ایک دکان سرور
غرضکہ شہر تھا یہ ایک کان سرور

جدھر کو دیکھی آواز بربط و نے ہے
نہ جانتا تھا کوئی رنج و غم کو کیا شی ہے

یہ شہر کسلئی برباد ہو گیا یارب
یہاں کے لوگوں سی کیا ہو گئی خطا یارب
لگی کسکے یہہ کہیا ہے بددعا یارب
ہوئی ہین کسلئی یہہ مورد جفا یارب

غرض تھی غارتی ہو وین گناہگار ثقات
وگرنہ ہو سکتے نہ ہرگز سزا کے دار ثقات

چلی تھی دہر مین گویا ہوا یہہ جو بائے
تمام شہر کی خوبی کے خاک اور ڑائے
کہ فوج باغیہ چار و طرف سی یہان آئے
یہہ باد تند تھی خاشاک کی تماشائے

رہی نہ خاک بھی اس مین و امان کی صورت
کچھ اور ہو گئی سارے جہان کی صورت

یہہ انقلاب کا یا ہی قیامت صغرا
ہوئی ہے آدمی سے کی شکل شہر مین عنقا
کوئی نہین ہی کہ جسکے رہی ہین ہوش بجا
تباہی ہو گیا سکا بس ہر ایک گلی کوچا

ہوئی ہین لوگ یہاں کی کہان کہان آباد
ہر ایک شکی کا ٹھکانا ہی مگر جہان آباد

کسیکی لب پہ ہے نالہ کسیکی چشم ہی تر
کسیکا ہاتھ ہی دل پر کوئی ہی تہامی جگر
کسیکا چاک گریبان ہے اور کوئی مضطر
غرضکہ رنج سی خالی نہین ہی کوئی بشر

بجای نغمہ سرور جا بجا ہی شیون غم ہے
محل عیش تھا یا اب ہے ماتم ہے

مکان شکستہ ہین مانند خاطر مایوس — اوجاڑ کوچی بسان دل الم مانوس
وہ شکل ہی بری شہر ہو گیا معکوس — ستم کیا فلک بدشعار نی افسوس

یہہ وہ جگہہ ہی جسی دیکھنی کو خلقت آئی
اور اب جو دوستی دیکہی کوئی تو عبرت آئی

سمجھ کی اپنا ٹہکانا گئی جہان ہم لوگ — ذلیل یہان سی زیادہ ہوئی وہان ہم لوگ
بنی ہین طایر گم گشتہ آشیان ہم لوگ — پھری ہین اپنی کی طالب کہان کہان ہم لوگ

زمین ہو گئی دشمن نہ پای جا کی ثبات
ٹہر سکا نہ کسی جا نہ اپنا پای ثبات

وہ لوگ ہای جنکی نشاط کی قسمین — پڑی ہین طالع ناسازگار کی بسین
محل مین رہتی تھی اب پڑی ہین مجلس مین — نہ تاب دلمین ہی طاقت نہ جا بیکس مین

جو تشنہ لب ہون تو اب دہیم نہان وجود
جو گرسنہ ہون تو کہانیکو کو نیان موجود

وہ جنکی طبع کی آسودگی پہ مایل ہے — پیادہ کیونکہ چلین ناقہ ہی نہ محمل ہے
اوٹہا نہین سکتی قدم ہی اگر تو مشکل ہے — قدم کہی کہ ٹہر جاؤ یہہ ہی منزل ہے

سرونپہ بوجھ ہی گٹھری کا لڑکھڑاتی ہین
بس اپنی جی کسیطرح بیٹھی جاتی ہین

لکہو نہین پردہ نشینونکا حال کیا ہی ہے — بیان کچھ بھی ہو کیونکر یہہ ماجرا ہی ہے
نہ تہی جنکی کبھی دستکاری صدا ہی ہے — نکل کی گہر سی چلی ہین پیادہ پا ہی ہے

کبہی نہ صحن مین ہی جا سکی جو باہر ہون

غضب ہے یہہ کہ وہ یون رکے داوچادر ہون

ہجوم مسجد جامع کا کیا کرون اظہار
ہر ایک صف مین نہ تہا مصلیونکا شمار
صف ملایکہ ہوتے جہان نماز گذار
اب اوسکو دور سی بہی دیکہنا ہوا دشوار

نماز ہی نہ اذان ہے نہ کوئی جاتا ہے
جب اوسکو دیکہی خالی تو جی بہر آتا ہے

وہ اوسکی گرد کی بازار اور وہ زینت
کہ جسکے دیکہنی سی طبع کو ہوا ایک فرحت
ہجوم خلق سی ہر روز ایک نئی صورت
یہانسی جا کسی میلہ مین تو ہو نفرت

ابہی کیا ہوئی اجناس رنگ رنگ کی ڈہیر
پڑی ہوئے ہین گل و خشت و چوب سنگ کی ڈہیر

دراز دستی وہیا تیان بد انجام
کسی طرح سی جہہ مین آئی جنکا کلام
خدا دکہائی نہ صورت کبہی سنائی نہ نام
گریز پا جو نکل کرسکی لٹی وہ تمام

لٹا لباس تلک اور جو ہی تہا ان کہوئی
گرہ مین کچہہ بہی نہ نکلا تو نقد جان کہوئی

بچاو جان کی اس خان کی محبت مین
تو گیر دار سی آئی وہان ہی آفت مین
گئی جو مضطر یانہ کسی ریاست مین
یہانسی اور زیادہ پہنسی مصیبت مین

جو نقد کچہہ ہی تو مخبر کی قرضدار بنی
وگرنہ بیکہنی ہین گناہگار بنی

یہہ حال دیکہہ کی سالک اوڑ چلی میری ہوش
ہجوم فکر سی خون دلمین مارتا تہا جوش
بسان صورت دیوار رہگیا خاموش
کہ ناگہان تتق غیب سی یہہ بانگ سروش

رسید مژدہ کہ ایام غم نخواہد ماند
چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد ماند

## واسوخت

کور وہ آنکھ جو مد نظر عشق نہین
سنگ بہتر ہی جو دل مین اثر عشق نہین
خاک وہ گہر ہی کہ جسمین گذر عشق نہین
بار گردن ہی وہ سر جسمین سر عشق نہین

سینہ کس کام کا جو داغ نہ کہائی اسکا
کیون جگر کہئی جو صدمہ نہ اوٹہائی اسکا

گر نہو عشق تو انسانکو فضیلت کیون ہو
ایک مخلوق خدا ہیہ بہی عظمت کیون ہو
نظر حق نگر کثرت و وحدت کیون ہو
اسقدر پیکر خاکی کی حقیقت کیون ہو

معجزہ بنکی یہ اپنا مین جب آتا ہی
نام انسان کا رسوتو نہین گنا جاتا ہی

عشق انسانکو انسان بنا دیتا ہے
بلکہ کچہ رتبہ نوعی سی بڑہا دیتا ہے
وہم مین جو کہ نہو اوس سی سوا دیتا ہی
جو نہ دیکہا ہو فرشتون نی دکہا دیتا ہے

پوچہی طور یہ جو حضرت موسی دیکہا
خواب مین بہی جو نہ دیکہا تہا وہ جلوہ دیکہا

قیس اور دشت نوردی مین فسانہ ہو جای
نام یوسف کو کہن کوہ نشین دہر مین پای
قصہ وامق جا بجا ذربانو نہین سمای
سالک گوشہ گزین اور یہ شہرت پای

نامور دہر مین کرتا ہی یہ گمنامونکو
کام کیا کیا نہین دیتا ہی یہ ناکامونکو

اسنی کبھی ہی محالات مین وہ آسانی ۔۔۔ عقل فعال بھی دیکھی تو رہی حیرانی
کرہ نار کو ایک آئین کر دکھایا سنی ۔۔۔ موج دریا مین دکھا دی یہہ شرف پانی

ذرہ کو مہر جہانتاب بنا دیتا ہے
قطرہ مین لطمہ و گرداب دکہا دیتا ہے

یہہ مجازی ہو تو دنیا مین رہی نام سدا ۔۔۔ یہہ حقیقی ہو تو آسان ہی خدا اکا ملنا
خوبیان اسکی بیان اور کرون مین کیا کیا ۔۔۔ الغرض اس سی ملی دونو جہانین رتبا

یہہ کوئی جرم نہین ہی کوئی تقصیر نہین
گنہ عشق مگر لایق تقدیر نہین

اسمین جو میرا برا حال ہو اس سی کہون ۔۔۔ صدمہ جو کچھہ کہ سہی دلپہ ہا کس سی کہون
غم جو دوری کی زمانی مین سہا کس سی کہون ۔۔۔ ہوش کہنی کی نہین اتو بجا کس سی کہون

گو زبانکو میری طاقت نہین کچھہ کہنی کی
پر کرون کیا کہ نہین تاب ہے چپ رہنی کی

مین ہون اور بیکسی و گوشہ تنہائی ہے ۔۔۔ مین ہون اور ایکجہان کی گلہ آرائی ہے
مین ہون اور ماتم تسکین و شکیبائی ہے ۔۔۔ مین ہون اور نوحہ آرام و توانائی ہے

زندہ در گور ہون ایک نزع کا عالم ہی مجھی
جبر انتقال سی بدتر کشش دم ہی مجھی

ناتوانی نی کیا ہی مجھی بیا تنگ نزار ۔۔۔ بستر غم سی جدا ہی نہین شکل بیمار
یکقدم چلنی کی باقی نہین تاب رفتار ۔۔۔ گو سبکسر ہون و لی سر ہی میری دوش پہ بار

پاؤن اوٹھتا نہین گو پاؤن مین زنجیر نہین

سر کو جنبش نہین گو طوق گلوگیر نہین

اشک باری سی ہی کوئی طوفان یارب
کیا سمندر میری آنکھون سی ہی پنہان یارب

گریہ ہی یا یہ کوئی بارش باران یارب
اشک تھمنی کا نہین ہی کوئی سامان یارب

کچھہ نہ ترکیب عناصر مین خرابی ہو جاے
درد گریہ نہ کہین عنصر آبی ہو جاے

حال یہ ہے کہ نہ جیتا ہون نہ مین مرتا ہون
ملک الموت کی آنیکی خوشی کرتا ہون

دم نکلتا نہین کچھہ عمر کی دن بھرتا ہون
موت سی ڈرتی ہین سب زیست سی مین ڈرتا ہون

جلد دنیا سی اوٹھا لی کہین یارب مجھکو
ایسی جینی سی تو مرنا ہی بہلا اب مجھکو

نقش ہستی کو زمانی سی مٹانا کب تک
لب پہ فریاد جہانسوز کا لانا کب تک

حشر یون نالون سی ہر روز اوٹھانا کب تک
گریہ سی غرق کئی جاؤن زمانا کب تک

درپی یہ بھی کون و مکان ہونا کیا
سبب رنج دل اہل جہان ہونا کیا

آپ آشوب قیامت کا طلبگار ہوا
شکوہ کسکا ہی کہ خود درپی آزار ہوا

آپ اسی رنج و مصیبت مین گرفتار ہوا
یعنی دل دینی محبت مین گنہگار ہوا

کچھہ نہ سوچا جو انجام محبت ہی یہی
ڈر گیا آنکھہ یہ کیا پردہ غفلت ہی یہی

عشق کرنا ہی مناسب ہی کیا قہر تجھسی
کیا کہین اور نہ تھی دہر مین دلبر تجھسی

دل یہ پتہر کوئی رکہہ لون تو ہی پتہر تجھسی
کسقدر ہی پشیمان ہون ملکر تجھسی

دلکو سون کر تیری ملنی کی غیبت کیونکے
انکہہ کو روؤن کہ نظارہ کی حسرت کیونکے

کیا خبر تہی کہ بدل جائےگی عادت تیری
نہ وہ الفت ہی رہے اور نہ محبت تیرے

دیکہتا اب نہین پہلی سی مروت تیری
ہوگئی مائل بیداد طبیعت تیری

کیا ہوا مجہسی کہ مین مورد تقصیر ہوا
کونسا میرا گنہ لایق تعذیر ہوا

یاد آتا ہی کہ تہا وہ بہی زمانہ ظالم
دہوپ ہو مینہہ ہو ولیکن تجہی آنا ظالم

کہ نہ تہا پیار کی سوا کوئی ٹہکانا ظالم
کیسی کیسی کام مجہہ پہر آکی نبہانا ظالم

بستر ناز تہا اور وصل کی وہ راتین تہین
دلکو بہی لطف کی اندازسی کچہہ باتین تہین

کام تعظیم و تواضع سی نہ تہا تمکو ذرا
بیٹہہ جاتی تہی وہین آکی جہان جی چاہا

بی تکلف تہی کہ تہا سادہ مزاجی شیوا
تم سمجہتی تہی ہمی سب گہر کو غرض گہر اپنا

کارخانونسی زمانہ کی خبر تمکو نہ تہی
سیر سر باتہ یہ اسطرح نظر تمکو نہ تہی

آرزو مند ملاقات نہین تہا کوئی
نظر آتا تہا سوا تیری نہ شیدا کوئی

جلوہ حسن کی رکہتا تہا نہ پروا کوئی
چاہتی تہی کہ ملی چاہنی والا کوئی

درپہ ہنگامہ عشاق ہوا تہا کسدن
نالہ کانونسی کوئی تمنی سنا تہا کسدن

چال تہی چال سی کب حشر ہوا رہتا
زلف تہی زلف مین کب کوئی گرفتار ہوا

شرح تها کب شرح پہ کوئی پشت بدیوار ہوا
ناز تها ناز سے جینا سے دشوار ہوا

تهی یہ جان بخشی گفتار بہار ہی لئی
تهی یہ تیز گرمی بازار بہار ہی لئی

بند رہتی تهی مسی کے دلکی طرح وہ زن در
آتی جانے پہ نہ پڑتی تهی کبهی اور نظر
عکس رخسار نکلتا تها نہ اُس سے باہر
یوں چهپ چهپ کے چلی جاتی تهی ہر بار ادهر

صحن میں سے جو نکلتی تهی تو شرمائی ہوئے
پاس چلے آتی یہ دروازہ پہ گهبرائی ہوئے

وہ ہی گهر ہی کہ جواب غیرت گلزار بنا
آپ یوسف ہوئے ہر شخص خریدار بنا
وہ ہی کوچہ ہی جواب مصر کا بازار بنا
جلوہ سے طور تها ایک جلوہ دیدار بنا

جیسے بگڑی تو بہلا ہوش سنبهالا تمنی
چادری ذہن پہ کچه رنگ نکالا تمنی

غیرسے بالکی یہ انداز و ادا سیکه گئے
باری شوخی عوض شرم و حیا سیکه گئے
شیوہ رحم کو کهو کر یہ جفا سیکه گئے
جو نہ آتا تها تمہیں نام خدا سیکه گئے

ایک نظر دیکهتی ہو مجهکو تو سو ناز کی ساته
چال چلتی ہو دکها مجهکو تو انداز کی ساته

آئینہ دیکهتی کی لت کہہ تهی خو کسدن
دام تزویر تهی یوں حلقہ گیسو کسدن
سرمہ کی خال تهی زیب رخ نیکو کسدن
غازہ کی جسم سے آتی تهی مگر بو کسدن

شرم آلودہ نگاہوں میں یہ جادو کب تها
بے حجابانہ یہ نظارہ ہر سو کب تها

پڑ گیا ہی تمہین کیا بدنظری کا یہہ خیال
تا لب نہر سی دلپر نہ کدورت نہ ملال
ہر دیوار چلے جاتی ہو کیون وقت زوال
رنگ رخسار تو دیکھو کہ ہوا دھوپ سی لال

آئینہ لیکے سر بام یہہ جانا کیا ہے
عکس آئینہ سی دشمن کو جتانا کیا ہے

غسل کا اتنو ہی ہر روز نہانا تمکو
دہوپ کا حیلہ مگر بام پہ آنا تمکو
کچھ سبب ہو کہ نہو روز نہانا تمکو
خوب آتا ہی یہہ بالون کا سکھانا تمکو

جلوہ حسن ہے ہر طور دکھانا منظور
سامنے غیر کے ہر وجہ سی جانا منظور

جلوہ کس کو دکھاتی ہو جتلاتی ہو مجھی
لطف ظاہر نہین کرتی ہو ستاتی ہو مجھی
غیر سی رسم بڑھاتی ہو گھٹاتی ہو مجھی
دلمین کچھ بگڑی ہوئے ہو کہ بناتی ہو مجھی

خوش رہو دشمن بیکیش سے گر یار ہو تم
ہمسی بیزار ہو نہین مجھسی جو بیزار ہو تم

کان رکھتی ہو نہین عقل سی بہرا تمکو
دیکھو یہہ ماکو سی عاشق نہی لگا تمکو
نہ پشیمان کری غیر کا اغوا تمکو
کسنی بہکایا سمائی یہہ کہو کیا تمکو

چاہنی والے اگر ہین تمہین اغیار بہت
یہان بھی سر پھوڑنیکو ہین در و دیوار بہت

کبھی مین ترک ہی اس عشق کی عادت کا محال
دلسی مٹتی ہوئی دیکھا نہین الفت کا خیال
زندہ اتنا تمکو رکھنا نہین قسمت کا ملال
پر مین یون دور کرون دل سی محبت کا وبال

دل جو ڈھونڈی تجھی سینہ سی ادھو ڈھکرون

حسرت دید ہو دیدہ کو تو ناسور کردوں

ہنسکے مونہہ پھیرلوں بازار میں گر ملجاؤ — کہدوں باہر میں بلائی جو میری گھر آؤ
صبر میں جاؤں میں اپنا جو مجھی ڈھونڈواؤ — پھر نہ پاؤ مجھی تو میری طرح پچتاؤ

آرزو ہی تمہیں دیکھوں میں وہ اس ایسا
مضطر و بیخود و بیہوش ہو جو ہی اپنا سا

جانتی ہو کہ نہیں مجھسا زمانے میں حسین — جانتی ہو کہ نہیں ایسی انداز کہیں
منحصر اپنی ہی پر سمجھی ہو نازو تمکین — واہ کیا عقل ہی کیا فہم ہی کیا ہی یقین

ایک سی ایک بنایا ہی خدائی اچھا
کیا خدا ہیں خدا کی نہیں کوی تمثا

اب کوئی ڈھونڈ و کہاؤ نگاہیں تمکو میری جان — غیرت یوسف و رشک مہ و مہر تابان
جسکے انداز میں ظاہر ستم و لطف نہان — اوسپہ سو جانسی ہوں تمکو دکہا کر قربان

یہہ ادا دیکہہ کی میری جو وہ شرما جاہی
چاہئی رشک سی اوسوقت نکہا جا ئے

ہو دل آزار یہہ ہتا کہ نہو ہیں بیدل — ہو ستمگار مگر لطف ستم ہو حاصل
گر جفا ہو تو کبہی رحم یہہ بہی ہو مایل — رنج و غم دی وہ مگر میری وفا کی قابل

میں کروں گریہ وہ مجکو نہ ستائی اتنا
نالہ سی رازکہلی جی نہ دکہائی اتنا

عشوہ میں پاس رہے ہیری شکیبائی کا — غمزہ میں دہیان رکہی تاب توانائی کا
نازوانداز میں کچہہ طور ہو شیدائی کا — ہو وہ یوسف کہ رکہی شوق زلیخائی کا

ہو وہ معشوق کہ آزار نہ جان کو پہنچای
ہو وہ مہتاب کہ صدمہ کتانکو پہنچای

یہہ جو رفتار ہی کہتی ہو جسی تم محشر　　یہہ جو گفتار سی سمجھی ہو جسی جادوگر
یہہ جو رخسار مین جانا ہی جنہین رشک قمر　　اوسکو دیکھوگی تو قدرت نہین آنیگی نظر

رشک سی جلنی کی طاقت ہو نہ کچھہ کہنی کے
آئینہ دیکھہ کے خود ہو نہین چپ رہنی کے

پھرتی جسلتی نظر آجای جو وہ غیرت ماہ　　دیکھکر اوسکو بہت ہووی تیرا حال تباہ
دور پہنچی ترے فریاد کی بہتی ترے آہ　　دیکھی چہرہ پہ جو چہوٹی ہوئی وہ زلف سیاہ

وہ اندھیرا تیری آنکھونکی تلی آجای
جس سی میری شب دیجور بہی شرما جای

مین ہون اور بزم طرب اور وہ ساقی بنکر　　منتین کرکی مرے مونہہ سی لگادی ساغر
حرف انکار ہونٹونپر میرے آجای اگر　　دی بہ اصرار وہ جام مے گلگون بہرکر

نظر آجای جو وہ ساغر سرشار مجھی
آنکھہ سی خون بہانا پڑی ناچار مجھی

چھیڑ سکو وہ کبھی تجھسی کہ یہان آبیٹھو　　بادہ نوشی کا ذرا آکی تماشا دیکھو
یون ڈرکی بیٹھنی سی فائدہ کیا غور کرو　　لطف محفل کا یہی ہی کہ ہنسو اور بولو

ایک عاشق کی ہنسی سی نہین کیا پروا
رنگ رخسار رہیگا تو ہزارون شیدا

منفعل کانون حب آئے یہہ طعنونکی صدا　　کہتی اوسوقت خجالت سی ہو صدمہ کیسا

یاد ہیں آئین ہمیں یہ ستم و جور و جفا | دل میں نادم ہو کہ آزار دیا تھا بیجا

چاہئے وہ نہ کرو جس سے یہ نوبت ہووے
شاعری کی بھی کچھ اور ضرورت ہووے

کس کے کہنے پہ گئی یہ تو بتاؤ مجھکو | کیا غضب کرتی ہو اب سچ تو بتاؤ مجھکو
آؤ لجاؤ نہیں شکل دکھاؤ مجھکو | دیکھو سالک ہوں نہ گھبرا کے ستاؤ مجھکو

اور سے یہ محبت کی جو شہرت ہوگی
مہ جبینوں میں تمہاری ہی حقارت ہوگی

## ترکیب بند

کل تلک تو مضطرب یہ دل بیقرار تھا | خون جگر سے دیدۂ تر اشکبار تھا
دامن کو دیکھتے تو گریبان عاشقان | سینہ کو دیکھتے تو نہایت فگار تھا
کرتا تھا چارہ سازی ادھر اسیر کے | بیچارہ ایک ایک کا یاں شرمسار تھا
یہ گردشیں کہاں تھیں یہ سب جب عجب بلا | گویا کچھ اور ہی فلک یہ شعار تھا
ای روزگار چھوڑ دیا تونے کسطرح | جو تنگ ہر نفس سے تیرے شکار تھا
روتا تھا اپنی کلبۂ احزاں میں زار زار | جز بیکسی کے کوئی نہیں غمگسار تھا
کٹتی وہ راتیں شب غم کا بیان کیا | گویا کہ ایک فتنہ ہی برپا رہا تھا
کٹتا تھا روز بھی تو ہزار آفتوں کے ساتھ | ہر پاس اوسکا صبح روز شمار تھا
وہ شب رہتی روز رہا یاد بھی نہیں | کیسا ہجوم رنج و بلا ناگوار تھا
کیا کام ہے سیاہ و سفید جہاں سے | گذرا وہ عہد جو کہ ستمگار تھا
اب ہیں ہوں او عیش و نشاط و سرور سے | وہ دن گئے کہ شام کی شبہائے تار تھا

ہرچند چاہتا ہون کہ شکر خدا کرون
فرصت نہو وی خندۂ لب کو تو کیا کرون

تاثیر تک نہی ہی رسائی فغانکو آج
عذر جفای ماضیہ ہی آسمان کو آج

دریا غم مین ایک سمندر بہا چکا
فرصت ملی ہی دیدۂ دریا فشانکو آج

خون جگر ہی پیکے گذاری تمام عمر
جانا ہی بینی طعم ہی زعفران کو آج

فردوس فور گریہ واجبر فغان ملا
قبضہ مین کرلیا ہی زمین زمان کو آج

جو رنجشان کا ڈر ہی نہ بیم جفای چرخ
ہولا ہو نہین نشیب فراز جہانکو آج

مے سی بہرا ہی جم لی میرا جام انبساط
غم سی نہی کیا ہی ال شادمانکو آج

پرویز چاہتا ہی مرے انجمن مین بار
فغفور جہانکتا ہی میرے آستانکو آج

سینہ بہرا ہی جوشش مستی سی اسقدر
باقی جگہ نہین غم عشق بتانکو آج

ہون باغ باغ کثرت عیش و نشاط سی
ہی مجھ پہ رشک تازگی گلستانکو آج

اندیشہ ہی کہ کثرت شادی سی مر نجاؤن
کرتا ہون یاد گذری ہوئی داستانکو آج

فرق نیاز دیکہتی ہی کس عروج پر
تحت الثری ملکو کہون لا مکانکو آج

پہنچا ہون افتخار سی مین اپنی بام پر
رفعت کا زینہ ہی جہان پہلی کام پر

ہی ہی [illegible] اغ سی تجہی اضطراب سی
ایجان ہو نجات تجہی پیچ و تاب سی

سینہ [illegible] نالہ و افغان سی تہا بہرا
اب گہر بہرا ہی نغمۂ چنگ و رباب سی

تاگہ ظلمت شب تاریک ہٹ گئی
ہی خیرگی نظر کو شب ماہتاب سی

[illegible] شکست شادی عشرت وہوا
رنگ سر شک خون ہی جشم پر آب سی

آنکھیں کھلیں گی دیکھہ کی اصحاب کہف کی
یہہ آنکھہ جو کبھی نہیں جھپکی ہی خواب سی

دریای انبساط کی ہین موج خیز یان
نقش الم مٹا ہی جہان خراب سی

جام و سبو نظر مین ساقی نہین ہین آج
تا سقف میکدہ کوئی بھر دی شراب سی

سرشار بادہ ہی سہ و رشاط ہون
مطلب نہ محتسب سی نہ کام احتساب سی

میری مَی نشاط بجھاتی ہی غم کی آگ
موسوم کیجئی اسی کیا آفتاب سی

یون انبساط دلمین بھرا ہی کہ جسطرح
ہو خم بھرا ہوا کوئی صہبای ناب سی

یوسف سی کہہ کہ ہاتھہ مین کی شستہ و ترنج
نکلا ہی روی شاہد مقصد نقاب سی

ہر ذرہ گہر کا مطلع انوار ہوگیا
ہر گوشہ رشک غیرت گلزار ہوگیا

مین اور ہاتھہ آئی یہہ بخت رسا مجھی
حیران ہون کہ کیونکہ یہہ رتبہ ملا مجھی

یہہ جلوہ ہای ساقی و یہہ بادہ ہای ناب
یہہ جام ہای شغل جانفزا مجھی

یہہ نغمہای مطرب یہہ بزم انبساط
یہہ رقص شاہدان نگارین قبا مجھی

یہہ فرش ہای رنگ گل و خوابہای خوش
یہہ ہمکناری صنم دلربا مجھی

یہہ سیر باغ دہر ہی گلزار خان دہا
یہہ نشہ و سرور و یہہ آب و ہوا مجھی

یہہ بزم حسن مین نہ پرویز آسکی
ملتا ہی ایک گوشہ مین یون بیٹھنا مجھی

خود بیگانہ ہون ایک جہان سرد مین
و دلہ جہانسی چاہی مسکن جدا مجھی

گویا کہ شکل عمر دہ بالکل بدل گئی
پہچانتا نہین ہی کوئی آشنا مجھی

دست کرم نی کسکی اٹھایا ہی خاک سی
کس نی فراز عرش پہ پہنچا دیا مجھی

کسکا یہہ سایہ ہی کہ ہی فرق نیاز پر
مطلوب سلطنی نہین ظل ہما مجھی

حاصل نہیں کہ ہو مجھی یہہ لطف زندگی … یہہ عیش روزگار نی بخشا بجا مجھی

گھستا ہوں کسکی در پہ جبین نیاز مین
سوتا ہوں کسکی سامنی مدحت طراز مین

ایسا وہ کون ہی کہ سلیمان کہین جسی … فرمانروای عالم امکان کہین جسی
وہ کونسا قمر خدم انجم سپاہ ہی … دارا و رو سکندر دوران کہین جسی
ایسا وہ کون نیر عالی وقار ہی … پرویز و جم چراغ شبستان کہین جسی
وہ کونسا دلیر شجاعت شعار ہے … روز نبرد رستم دستان کہین جسی
ممدوح کونسا ہی کہ جسکی صفات مین … وہ کچھہ لکھوں کہ دفتر شاہان کہین جسی
یہہ تاج زرنگار ہی کسکا کہ اہل دہر … غیرت فزای مہر درخشان کہین جسی
یہہ کسکے بارگاہ ارم کارگاہ ہے … رونق مین رشک روضہ رضوان کہین جسی
کسکا یہہ آستان زمین آسمان کہوں … محسود پایہ داری کیوان کہین جسی
یہہ کسکی ذات سی ہی زمانیکو فرخی … وہ عیش عام ہی کہ فراوان کہین جسی
پژمردہ کوئی غنچہ خاطر نہین رہا … گیتی وہ بنگئی کہ گلستان کہین جسی
اوسکا اشارہ ہی کہ فلک ایک ایک سی … کہتا ہی کسکی دلمین ہے ارمان کہین جسی

کسکا یہہ نام زیب دہن بار بار ہے
نطق کلیم اسکی سخن پر نثار ہے

شہدوان سنگہ جن پہ فدا قیصری … رتبہ مین آسمانکو نہین جن سی برتری
ہمت مین آج حاتم دریا نوال ہین … حشمت مین تاج رکھتی ہین بخت سکندری
اہل ہنر کو جنسی نہ دیتا فلک کبھی … کرتی اگرچہ وہ نہ ہنرمند پروری

کیونکر نظر مین خلق کی ٹھہری وہ ذلیل
مد نظر نہ جسکو رہی اونکی بہتری

ذرونپہ جسطرح سی پڑی نور مہر کا
خلق خدا پہ کرتے ہین وہ مہر گستری

نکلا نہ ماہ شہر سی اونکی زمانہ مین
کرتا ہی اہل دہر کو آلام سی برے

نظارہ جمال سی کیا مل گیا شرف
مشہور ہی سعادت زہرہ و مشتری

ترک فلک رکاب مین جاتا ہی ساتھ ساتھ
کرتے ہین جبکہ رزم مین وہ حملہ آوری

تکتی ہین چار چاند دبیر سپہر کو
ایوان معدلت مین جو بنجای دفتری

منزل گزین اگر ہوئین آسمان پر
کیوان کو اونکی قصر سی جب ہو برابری

پہنچا جو کوئی سامنی کرسی نشین ہوا
قدمون مین اونکی حامل عرش برین ہوا

وہ تاجور کہ اونسا کوئی تاجور نہین
خسرو اگر کہون تو بھی کچھہ نظر نہین

ذرہ سی مہر تک ہین سبھی اونسی کامیاب
اہل زمین پہ ہی یہہ کچھہ منحصر نہین

عہد کرم مین اونکی یہہ تکیہ کلام ہے
لب پر ہی سائلون کی جو ہی مقتدر نہین

دست کرم کی اونکی زر افشانیان تو دیکھہ
الور مین وہ جگہہ نہین جو کان زر نہین

اخلاق اونکی عمر بڑہاتی ہین خلق کی
ورنہ یہان ثبات بزنگ شرر نہین

خسرو کو اونکی در پہ ہین دربان کی نیتین
جمشید جیلہ جو ہی ولیکن گذر نہین

اسطرح اونکو دیکھہ لیا کیا کمال دوست
اب تجکو بد سگالے اہل ہنر نہین

بخشش سی اونکی دہر ہوا جاودان بہار
ورنہ چمن کا رنگ ادہر ہے ادہر نہین

گم کردہ ہوش اب نظر آتا نہین کوئی
اونکی زمان امن مین رہ پر خطر نہین

کیون خلق ہو گیا ہی سرور نشاط کو
اہل جہان کی دل مین اگر اونکا گھر نہین

لب آشنا ہوئی ہین اونکی دعا سی گر ۔ پھر ہو کلیم ہی تو سخن مین اثر نہین

خلق اونکی نیکخواہ ہی وہ نیکخواہ خلق
بدخواہ اونکا کیونکہ نہو روسیاہ خلق

سر رکھکی اونکی پاؤن پہ قیصر کو ناز ہی ۔ آکر سلامگاہ پہ سنجر کو ناز ہی
دربان بنکی فخر ہی دارا کو کسقدر ۔ آئینہ دار بنکی سکندر کو ناز ہی
افسر کو تاجدار سمجھتی ہین زیب فرق ۔ پیدا اونکی فرق پہ ہی کہ افسر کو ناز ہی
اونکا جمال دیکھ سکی گذر نہین ہی کیا ۔ جو اس فروغ پر مہ انور کو ناز ہی
کندہ سی اونکی نام کی نازش کنان نگین ۔ سکہ سی سیم کو ہی بھلا زر کو ناز ہی
تسخیر ایکجہان کی ہی اخلاق عام سی ۔ اونکی صدور حکم سی کشور کو ناز ہی
مین کیا کہ اونکی دولت پابوس گر ملی ۔ ماہ منیر و مہر منور کو ناز ہی
جام جہان نما کی سمجھتا نہین ہی قدر ۔ اونکی نگاہ سی ساغر کو ناز ہی
قبضہ مین اونکی آئی کہ شمشیر کو ہی فخر ۔ شمشیر مین ہی اونکی کہ جوہر کو ناز ہی
تشبیہ اونکی نعل تکاور سی دیکھین ۔ کیا بات ہی کہ افسر سنجر کو ناز ہی
ممتاز کیون ثوابت و سیارہ مین نہو ۔ اونکا ہی درخشی شمسہ خاور کو ناز ہی

وہ سرفراز شان کہ والی انور کہین جنہین
رتبہ مین آسمان سی برتر کہین جنہین

کسرٰی کا نام اونکی عہد مین شہرت نہین رہی ۔ پہلے سی آسمان کی وہ طینت نہین رہی
آزار دی کسیکو کوئی یہ حکم ہی ۔ جور و ستم کی ایک کو جرأت نہین رہی
پروانہ کیا ہی شمع کی شعلہ سی پر جلی ۔ صرصر سی شمع بزم کو دہشت نہین رہی

بلبل کی دل مین گل کی طرف سی چبہی نہ خار
گل پر خزانکو انکی طاقت نہین رہے

کچہہ پہلے اس سی جو کوئی مظلوم مر گیا
کیونکر کہون کہ جینی کی حسرت نہین رہے

چہٹنا ہی زیر خاک غنیمت ہی چرخ کو
اہل ستم کی دہر مین صورت نہین رہے

خود دیکہکر غزال بلاتی ہین شیر کو
اتنا بڑہا ہی ربط کہ ہیبت نہین رہے

لکہتی نہین ہین حرف نخستین کو نقطہ دار
تحریر مین بہی صورت زحمت نہین رہے

عسرت کی سین کو نہ لکہی کوئی بی نقط
اس دور مین یہ رسم کتابت نہین رہے

ایکچرخ شاہ ان ستم پیشہ اب کہان
تیر کی بہی یہ مجال یہ قدرت نہین رہے

اس عہد مین نہ زلزلہ ہی نی خسوف ہی
ماہی سی تا بماہ شکایت نہین رہے

دیگر مثال کیجی جو نوشیروان کا ذکر
کہتی ہین لوگ کرتی ہو کیکا کیا انکا ذکر

تشبیہ کیا ہو اوس کف دریا نوال کی
جسکی مثال بہی ہی ترقی مثال کی

کم قسمتی ہے اونسی نہ تعداد مانگنا
قدر دہش سی قدر ہی کمتر سوال کی

رہنی سی اونکی عہد مین قارون کو ڈر ہوا
سچ کہتی ہین کہ اوسکو محبت تہی مال کی

دست کرم سی اونکی بچانا محال تہا
زیر زمین بچاؤ کی صورت خیال کی

موقوف عرض حال پہ اونکی دہش نہین
کیا بات بن پڑی ہی زبانہای لال کی

دست سخا کو اونکی کفایت نہ کرسکے
گر زر کی ڈہیریون مین ہو صورت جبال کی

منت سی ہی حسن ابن خسرو نہ لی کوئی
اب کسکو احتیاج ہی مال و منال کی

اونکی کرم نے اہل ہنر کو کیا غنی
پیری چلی نہ کچہہ فلک کجخصال کی

کہتی تو کہدیا اونہین حاتم پہ کیا کہون
ایک سیل بہہ گئی عرق انفعال کی

زرکو قیام ہاتھہ مین اونکی محال ہی
زر صبر ہی تو کف دل عاشق مثال ہی

دشمن کو اونکی سامنے ہرگز نہ تھی تاب
ہوجاتا رنگ رخکی طرح سے فنای تاب

اونکی مقابلہ کا عبث تجکو قصد ہے
رستم دل اسقدر ہی تیرا آشنای تاب

ترک سپہر دیکھ لے گر اونکی تیغ کو
کیونکر بجا حواس رہین اور بجای تاب

مین کیا نگاہ مہر جہانتاب خیرہ ہو
ہیچکر نیام سے وہ ذرا گر دکہای تاب

کیون ہم نبرد اونسے ہوا تھا کہ ای عدو
اب ہای ہای صبر ہی اور سہے ادای تاب

باقی نہین ہی اب دل بدخواہ مین جگہہ
کہدو کہ اب بسا اور ٹہکانا بنای تاب

قہر و غضب کا اونکی لکہین کچہہ بیان ہم
خامہ جو اسکی حرف کی لکہنی کی پای تاب

اونکی نگاہ قہر کو کہتی ہین تاب سوز
پہر کسکو اونکی سامنے دشمن سے آی تاب

جب تاب ضبط کی نہین کیا تاب کر سکون
جو ابتدا ہے بات کی ہی انتہا سے تاب

لرزان نکیونکہ صبح کو نکلی نہ مہر کیا
کوئی کہاں ہی اونکی قہر و غضب کی نہ لای تاب

اب تاب درد مین نہ نکلیگی عجب ہی نہین
صورت بدلکی زلف تبا نہین سمائی تاب

قہر و غضب سے قہر خدا آشکار ہے
ترک فلک غضب مین انکی شکار ہے

کب تھین سمند خامہ کو میری یہ شوخیان
کب تھی مداد صفحہ قرطاس پر روان

حاصل ہوئی تھی تیزی تقریر کب مجھی
رستی تھی ہر بیان مین کب اسقدر زبان

لکہتا ہون اسکی شوخی و چالاکیون کا ذکر
کرتا ہون اسکی تیزی رفتار کا بیان

رخش صبا خرام وہ اونکا کہ جسکی ساتھ
پہنچی کبھی نہ طایر سدرہ کا بہی گمان

تھک جاوی گردش کی جسکی جائے بیٹھہ جائے
رہ جاوی گر ہو پیک صبا اوسکی ہمعنان

پتلا ہی نور کا کہ نظر مین جہانکی ہی
لازم ہی اوسکی باگ مین ہو فرق کہکشان

باتین کری ہی آسمان سی یک گام اسقدر
دیکھا نہین زمین پہ کبھی نعل کا نشان

دیکھی جو اوسکی تیزروی غور سی کوئی
مانند برق آنکھہ سی ایکدم مین ہو نہان

لی آئی اتنی دیر مین آفاق کی خبر
دلسی پہنچ سکی نہ کوئی بات تا زبان

آفاق طی کری مژہ برہم زدن مین وہ
ہی چال اوسکے حجت اثبات کن فکان

شوخی کا اوسکے کوئی مضمون نہ دیکھ سکا
گھٹنا زمین شعر مین ہی اوسکو تہا گران

شوخی مین اوسکی تیزی تقریر صرف کی
لیکن نشست ٹہیک نہین ایک حرف کی

تحریر وصف پیل مین تہا گران ہوا
یکبار اونگلیون سی سر خامہ چھٹ گیا

لکہا جو مینی اوسکی گران پیکری کا حال
قرطاس نے کہا کہ یہہ کب مجھسی اوٹھہ سکا

گاو زمین نہ ٹھہر سکے اوسکی بوجہہ سی
گویا کہ اوسکے چالسی آتا ہی زلزلا

پیکر کو اوسکے کوہ سی کیونکر مثال دون
جرم زحل سی دیجیے نسبت تو ہی بجا

پر اسقدر ہی فرق کہ منحوس ہی زحل
بیان مین سعد اکبر و اصغر سی ہی سوا

مستی مین آکی عہدہ زمین پر کری نہ وہ
آسودگان خاک کو دیتا ہی وہ صدا

لازم ہی پہلی پشت سی بنیا لگاسی سر
رفعت کو اوسکی چاہی اگر کوئی دیکہنا

سوجھی یہہ بات دیکھہ کی خرطوم پر وہ دانت
ظلمات مین کسینی یہہ دو شمع دین جلا

گر چرخ آئی دیکھی مستک پہ اوسکی چاند
دینی کو لائی نقرۂ مہتاب رونما

وہ شیر کی شکار پہ آتا دلیری
جتنا کہ دام و دد پہ ہی دل شیر کا کہلا

سن لی جو نام شیر تو شوق شکار ہو
حملہ کری جو برج اسد کا سے لے بیتا

فوج عدو پہ حملہ کا گر کچھ خیال ہو
مانند سبزہ خون عدو پایمال ہو

دار الریاست اونکی کہ الور ہی جسکا نام
خلد بریں سی کم نہین اوسکا ہر ایک مقام

عیش و سرور و لطف و بہشت سی ہین بہرے
شکوہ کو و برزن و دیوار و قصر و بام

ساگر یہ جو محل ہی کرون اوسکا کیا بیان
کوثر پہ ایک مکان ہی یہ تشبیہ ہی تمام

شیتل نواس مین ہی وہ سردی کہ دور سی
گر زمہریر دیکھی تو فالج ہو لا کلام

کیا پوچھتی ہو رفعت بالا حصار کو
ہمپایہ سپہر ہین جسکو خاص و عام

پائین قلعہ آکی ہوا ہی یہ آشکار
طی کر چکا ہون مین گرہ باد کو تمام

پہنچون اگر بلندی طالع سی وہان سمجھی
سنتا ہون قدسیون سی صدای السلام

تعریف اوسکی باغکی رضوان سی پوچھ لو
پہنچا ہی اس چمن کا بہت دور دور نام

دیکھا جو ایک نگاہ مقیمان خلد نی
جنت مین ایکدم کا ٹہرنا ہوا حرام

آخر اسیمین آرہی اب دیکھتا ہون مین
غلمان کا ایک ہجوم ہی حورونکا اژدہام

بہولی قصور و کوثر و تسنیم و سلسبیل
جو جس روش مین انکی رہتی ہین شاد کام

جو خوبیان ہین خلد کی سبکے گمان مین ہین
جو کچھ نہین گمان مین وہ اس گلستان مین ہین

سب اہلکار اونکی عطارد نظیر ہین
سب مشتری خصال ہین جتنی مشیر ہین

جودت مین ہو کسیکی وہ اونکی زبان پہ ہو
اتنی اشارہ فہم ہین روشن ضمیر ہین

ہر بات مین ہی رای کی وہ روشنی عیان
جس روشنی سی غیرت ماہ منیر ہین

شیتل نواس یعنی تہ خانہ کہ در الور است ۱۲

سرگرم ہین روائی حاجات خلق ہین — ہین جسطرح وہ مرجع برنا و پیر ہین

سر پر ہے کسکے انکا سایہ اسطرح — ہر پاشکستہ کی ہی وہ دستگیر ہین

ہین بحرِ مسند فیض و ثروت سقدر — جو اونسی کامیاب صغیر و کبیر ہین

دیکھا ہی کسکا دست کرم انجد اکیون — محسود زرفشانی ابرِ مطیر ہین

راحت ہی کسکو آج جہان خراب مین — کسکے یہہ مرحمت ہی کہ راحت پذیر ہین

گر ہی بساط ملک ہی فرمانروا ہین وہ — گر عیش بادشہ ہی تو وہ باج گیر ہین

جز دوری بساط نہین ہی کوئی ملال — محنت گزین کوشش و سعی کبیر ہین

بہرِ حصول دولت پابوس کسقدر — مامول شان رحمت رب قدیر ہین

دیکھا جو انکا شوق حضوری تو بن بہکے
خامہ جھکا خطاب زمین بوس کے لئی

یہہ جشن فرحی ہو مبارک حضور کو — دایم ہو رونق ایسی بزم سرور کو

پہنچی ہی کانین کہین آرایشونکا ذکر — جنت کی چھوڑ دینےکی تمنا ہی حور کو

ملجائی بار حضرت موسی کو گر یہان — دیکھین ہزار شمع تجلے طور کو

کثرت نے روشنی کی نچھوڑی کوئی جگہہ — سب کچھہ دکہائی دینی لگا چشم کور کو

ایک ایک ذرہ مشرق انوار مہر ہی — ظلمات مین ہی آج ہوا دخل نور کو

شام و سحر مین اب نہین امتیاز کچھہ — اب رات آشیانہ نہین ہی بہاری طیور کو

کیا دیکھی نوبت و مینا کی طرف — ہو کسطرح فروغ چراغان دور کو

زاہد کو ایکجرعہ جو اس بزم مین ملے — دیسی مٹائی حرص شراب طہور کو

پہلی زمین سی حق نی اوٹھایا یہ نا اسلئی — دنیا نہا اسکا نہین ارم کے قصور کو ؎

ہی دہر مین وفور دہش سے کوئی عام — باندہا ہی مین نی قافیہ نا صبور کو
بخشش سے اونکی یہ ضعفا کا ہوا ہے حال — دعوی ہمسری ہی سلیمان سی مور کو

اس انجمن کا یہہ سبب انعقاد ہے
بار آور آج نخل ریاض مراد ہے

فرزند با سعادت و اقبال آپکا — حشمت مین جاہ مند ہو قیصر سے بھی سوا
وہ بخت ہو کہ جسپہ سکندر کو رشک ہو — وہ علم ہو کہ جسپہ عمل ہو نہین سوا
وہ حلم ہو کہ ایک نظر جسکو دیکھکر — ہٹ جائے کوہ کو بھی گرانی کا ادعا
شمع جلال پائے ہی جسکو جو چاہئے — تارہ نہال گلشن اقبال کو ملا
لایق ہی جسقدر کہ ہو کثرت نشاط کی — ہاتھ آگیا ہی شاہد مقصود مدعا
دولت کو ماہ فرض کرین اور انکو نور — شوکت کو آفتاب کہین اور انہین ضیا
یہہ لعل بی بہا ہین بدخشان ہی گر کرم — یہہ در شاہوار ہین دریاے کرم سخا
تمکین و جاہ و منصب عالی حضور کا — گویا کہ ایک شرط تہی یہہ جسکی ہی جزا
شادی و انبساط و سرور و نشاط و عیش — سب اس خبر کی اب نظر آتی ہین مبتدا
آتی ہین نقد زندگی جاودان لئے — آمادہ خضر دینی کو ہین آج رونما
دیکھا وہ انکے حسن سے یوسف کی آنکھ نے — یعقوب کو جو نور ہوا تہا نظر فزا

حسن خیال مین اگر انکا جمال ہو
موسی کو غش سے ہوش مین آنا محال ہو

جو نور مہر مین ہی وہ اونکی جبین مین ہی — جو تاب رخ مین ہے وہ ہی ماہ مبین مین ہی
دیکھی ہے زلف مشکفشان کیا کہ شرم سی — پوشیدہ مشک نافہ غزالان چین مین ہی

اس نونہال کی کہین پاہی بو کہ اشک
پنہان برنگ نکہت گل یاسمین مین ہے

آنکھین کہلین گی دیکھہ کی اس مہ جمال کو
یوسف کچھہ بنا ہی کہ خوبی ہمین مین ہے

بخت جوان کی چہرہ سی آثار ہین نمود
پوشیدہ نقد سر اید استین مین ہے

ہی یہہ سنین عمر کی گنتی کہ جس قدر
کثرت نجوم کی افلاک ہفتمین مین ہے

مقدم سی انکی اب ہی میسر زمین کو
قدرت جو لوح و کرسی عرش برین مین ہے

حکم حضور ہو تو بلالون اوسی ابہی
عزم نثار خاطر روح الامین مین ہے

اس جشن مین عجب نہین ہو زر نثار ہو
موجود جو زمین پہ ہی جو کچھہ زمین مین ہے

سالک نہ بیقرار رہون کسطرح سی مین
دیدار کی ہوس دل حسرت گزین مین ہے

دیکھو میری دعا کو وہ اے خالق جہان
حسن قبول جو سخن دلنشین مین ہے

طاقت نہین ہی مدح کی اب مجھکو کیا کرون
گر پاس آبروی سخن ہے دعا کرون

جب تک نظر مین گردش ہفت آسمان ہے
پامال یہ سطح خاک کا جب تک نشان رہے

آرایش قلم رہی جب تک تراش سی
جب تک سخن سی صیقل تیغ زبان رہے

تا بو نسیم نافہ کشای شمیم گل
تا گلستان کو صدمہ باد خزان رہے

تا نکہت چمن سی معطر مشام ہو
تا رنگ زیب بخشش گل ارغوان رہے

جب تک نگین کی دلکو علاقہ مکان سی
جب تک کہ شش جہت سی بیدا الامکان رہے

جب تک کہ عاشقان محبت شعار کو
ملنا بتون کا باعث آرام جان رہے

منظور شاہ ان ستم کیش دہر کو
عشاق خستہ حال کا امتحان رہے

آسایش جہان رہے عدل حضور سی
یہہ آستانہ قبلہ نوشیروان رہے

فیض حضور باعث آرام خلق ہو
ابر کرم زمانہ مین گوہر فشان رہے

حاصل ہی جسطرح سی روانی بحار کو
حکم آپکا جہان مین یون ہی روان رہے

قہر خدا ہو باعث آزار بد سگال
لطف خدا سی دوست سدا کامران رہے

ہوتا رہی حضور مین یہہ جشن منعقد
سالک اسیطرح سی سدا مدح خوان رہے

لب پر دعا ہو اور کوئے مدعا نہو
آرایش سخن مجہی اس سی سوا نہو

## ترجیع بند

شب کو اختر شمار ہوتا تھا
روز آنکھون مین تار ہوتا تھا

اب کہان گل فشانی مضمون
خامہ حسرت نگار ہوتا تھا

شب شب انتظار ہی ہے
روز روز شمار ہوتا تھا

حشر برپا ہوا تو خوب ہوا
یہہ بہی ای روزگار ہوتا تھا

کیون برآئے میری کوئی امید
ناامیدی شعار ہوتا تھا

نقش جنید کیونکر رہے باقی
دہر مین شرمسار ہوتا تھا

ہر ستم پیشہ گرد سطی ایک چرخ
خنجر آبدار ہوتا تھا

تیغ بیداد تیشہ ہونے تہی
اور مجہپر ہی وار ہوتا تھا

نغمہ سنج نشاط کیا ہوتا
زیب لب بار بار ہوتا تھا

رشک عرفی و فخر طالب مرد
اسد اللہ خان غالب مرد

اب نہین ہوش مین رہا کوئے — کیا میرا حال پوچہتا کوئے
کوئی آزار چرخ کا گلہ مند — شاکی بخت نارسا کوئے
چشم تر سی ہی کوئی طوفان خیز — ضبط سی ہے بہرا ہوا کوئے
ہی کسیکے فغان شرر فشان — سوز پنہان سی جل گیا کوئے
جو منا نگے کبہی کوئی مہجور — لب پہ لاتا ہے وہ دعا کوئے
اپنی عالم مین مبتلا ہے جہان — کوئے دشمن نہ آشنا کوئے
نہین چہٹنی کے زندگانی تک — غم کی سمجہا نہ انتہا کوئے
راز ہستی تو کہولدے مجہہ پر — نہین اسرار دان بلا کوئے
اب یہہ کیون آسمان کو ہی گردش — فتنہ اس سی ہی ہے سوا کوئے

رشک عرفی و فخر طالب مرد
اسد اللہ خان غالب مرد

جسمین رہتا تہا ہای جلوۂ یار — ہی وہے آنکہہ غمسی طوفان بار
تہا سکو نہین جو مرکز خاک — نہین اوس دلکو مثل برق قرار
جان لب پر کبہی نہ آئے تہے — اب ہونسی یہہ ہوسگئے بیزار
اب وہ پیمانۂ حیات ہوا — زیب کف تہا جو ساغر سرشار
یکنفس زندگی حال ہوئے — کاش آسان ہو مردن دشوار
رات بدتر ہے روز ماتم سے — روز ظلمت مین غیرت شب تار
مرگ کا اب خدا سی طالب ہون — پہلی کیا کیا تہے مانگنی مین عار
زہر کہانے مین خوف تہا کیا — اب سمجہتا ہون چارۂ آزار

سبب گریہ پوچھتے ہیں لوگ | مجھکو کہنا پڑا یہہ ہی ناچار

رشک عرفی و فخر طالب مرد
اسد اللہ خان غالب مرد

نکرون گا علاج درد جگر
دل گم گشتہ کا کہون کیا حال
سلطنہ خاک کے اہلے خبر
شمع بزم سخن کے خاموشی
یہہ کس آتش زبان کا مرناآہ
کشت امید ہو گئے تاراج
نخل حرمان مین تازگے آئی
مجہپہ سو بار حشر ہی گذرا
ہو گیا ہے میرا یہہ تکیہ کلام

زندگے موت سی نہین بہتر
کہ مجھے جان کی نہین ہی خبر
آج رستے نہین ہین دیدۂ تر
دے گئے ہا لہائے صور اثر
گر گیا برق سی سو ا مضطر
خرمن صبر پر چلی صرصر
شجر آرزو ہوا بے بر
پہر نہ اس حادثہ سی تہا ڈر مگر
پہلے ہر بات سی یہہ ہی لب پر

رشک عرفی و فخر طالب مرد
اسد اللہ خان غالب مرد

خضر راہ سخن چلا سی گیا
ملک کا زندگے مین تہا جہکا
شعلہ ہر بات مین نکلتے ہین
شکر ہے موت جلد آ گر آجائے
ہر سے پر نہین ہے رونق دہر

ہادے راہ کاروان سی گیا
یہہ ہے غمہای جاودان سی گیا
ضبط اب سوزش بیان سی گیا
شکوہ اب مرگ ناگہان سی گیا
باعث زیب دہر یہان سی گیا

گل مین لیکن نہین بہار نظر
رنگ گویا کہ گلستان سی گیا

دل ہے لیکن نہین ہی دلکو قرار
صبر گویا کہ اپنے جان سی گیا

خاک مین مل گیا عروج سخن
مہر رخشی کے آسمان سی گیا

یاد ہے وہ عذوبت گفتار
اب سخن کا مزا زبان سی گیا

رشک عرفی و فخر طالب مرد
اسد اللہ خان غالب مرد

غم اوستاد ہے اگر یہہ ہے
یا خدا کیونکہ زندگے ہوسگے

مبتلای الم ہون کیا جانون
عیش کیا شی ہی اور خوشی کیسی

دمبدم اپنے حال پہ رویا
اور رونے پہ گاہ گاہ ہنسی

مین ہون اور رنج بیکسی افسوس
وہ بہی دن تہے کہ خوش گذرتی تہی

ایکدن دہر مین میرے فریاد
ہائی ہوجای گے کہانے سی

آسمان گر پڑے تو گرنے دو
سر پر ایک بوجہ اپنی یہہ بہی ہی

شوق اگر ہو زمین تو ہو جاے
مین ہون پیوند کاوش جیتی جے

کیجے نالہ اور مر رہیے
زندگے کی ہے کا نیا نت یہی

کیا کہون کون مر گیا سالک
آپ کہتے ہین طالب و عرفی

رشک عرفی و فخر طالب مرد
اسد اللہ خان غالب مرد

# متفرقات

مجپر احسان ہے جذبۂ دل کا
ہاتھ اچھا پڑا نہ قاتل کا

مانع شور نالہ ہے ناصح
خامشی ہے جواب جاہل کا

غیر سے ہو فنا تیرا کہلنا
ہوگیا عقدہ میری مشکل کا

مرچکا تم پہ کیون ہون طالب مرگ
رنج تحصیل کیون ہے حاصل کا

غیر پر کیون حوالہ کرتے ہو
تمسے کہتا ہون ماجرا دل کا

قیس ہے کی ہے کثرت نظارہ
کہل گیا آج پردہ محمل کا

نظر آتا ہی سب کچہہ اور ہی ہیچ
محو حیرت ہون نقش باطل کا

شہدا کے لیے ہی عشرا بہ
دم شمشیر دم ہے بسمل کا

ہو چکے حشر ہی کہ باقی ہی
ایک ارمان یہہ میری ہی دل کا

آشنا بحر عشق مین ہون اور
قصد ہے مثل موج ساحل کا

میرا چلنا ہی ضعف مین چلنا
ناتوانان پاے ورگل کا

بیٹھی چلتے ہین رہروان عدم
ہر نفس ہین ہے لطف منزل کا

نالہ آہن گداز ہے میرا
ڈر جنون مین نہین سلاسل کا

کہتے ہین ہر کمال کو ہی زوال
مجھکو رونا ہے سی کامل کا

رہگیا قیس وحشت مین سالک
ساتہہ تہا یہہ بہی ایک منزل کا

خستہ ہا مین سر باز رہے ہی ناک ہنوز
شرم مین رہتی ہین آلودہ ہین پاک ہنوز

ملکی ہی خاک مین اندیشہ ہی تبہ ہوگا
پہلے ہی ڈہنگ سے گردش مین ہین افلاک ہنوز

والہ

فتنہ پاتا ہے چین یہان مرکر / رہتے ہی میری گہر بلا محفوظ
سالک آفت ہی عشق اور یون تو / ہر بلا سی رکہے خدا محفوظ

ولہ

وصل مین تہا لطف گر رہتا لحاظ / کہو دیا ای نشۂ صہبا لحاظ
لیتی لیتی نام دشمن رہ گئی / رہگیا ہے اتنو بس اتنا لحاظ
دہر مین پہیلین میری رسوائیان / سالک اب فریاد مین کسکا لحاظ

ولہ

اب سر شک کیونکہ ہو چشم تر آب صاف / ہی کب غبار سی دل خانہ خراب صاف
کیون بات منہ سی صاف نکلتی نہین ہی پہر / قاصد اگر ملا نہین دیتی جواب صاف
مظلوم بیگنہ کو کوئی پوچہتا نہین / کہدی نہ مجہسی داور روز حساب صاف

اچہو مین ایک عیب بہی سالک چہپ سکی
کہتا ہے دیکہہ داغ رخ ماہتاب صاف

صد آئی غیر پر بہی آئی جو سو ناز سی در تک / مقرر ای نگاہ شوق آیا وہ میرے گہر مین
کبہو ن سرنگ سازی کیا دل بیتاب ہی مجہسی / دہوان ہوتا ہی آہو نین کبہی خون دیدۂ تر مین
روان ہی اشک مثل شمع اک کو نہین بیٹہا تہا / عجب احوال ہی سالک دیکہا بزم دلبر مین

ولہ

مرض عشق کا علاج نہین / کل اگر بچ گئے تو آج نہین
وصل دشمن سی کچہہ امید ہوئی / کہ مرا درد لا علاج نہین
عشق کی بی نیازیان دیکہو / ہمکو اپنی بہی احتیاج نہین

ولہ

اثر نالہ نہو آہ سے تاثیر نہو / غرض ای چرخ کوئی وصل کی تدبیر نہو
دعوی سوختہ جانیکا فرا کیا دشمن / جب تک ایک شعلہ زبان پر دم تقریر نہو
دہ نہ آسکے نہ جلے چرخ دلی کیا ممکن / کہ میرے لب پہ کبہی نالۂ شبگیر نہو

جو عقل و خرد سے ہووے باہر ایدل — ہرگز نہ کسیکو آسکے باور ایدل

تو ہان ہی اوسکو بے دلیل و حجت
وہ رب قدیر ہے مقرر ایدل

مین خاک ہون خاکسار ہون تیرا ہون — رحمت کا امیدوار ہون تیرا ہون

زاہد مجھے کیون کرے ملامت یارب
مانا کہ گناہگار ہون تیرا ہون

رونے سے غم شدہ مین مزا ملتا ہے — یعقوب سے کچھ رتبہ سوا ملتا ہے

وہان آنکھ سے کھلی جمال یوسف دیکھا
یہان بند ہوئین آنکھین تو خدا ملتا ہے

اس قلعہ کا بالا قلعہ مشہور ہے نام — اس اسم کی وجہ کھل گئی مجھپہ تمام

اوروں کی جو تو نگہ سے کہے ہو منظور
کر آئین وہان جاکے فرشتونسے کلام

اس قصر کو رشک قصر قیصر کہئے — رفعت مین فلک سے اسکو برتر کہئے

یہ کچھ بھی نہ کہی لیکن اسکو سالک
واللہ ارم کنار کوثر کہئے

عید اضحیٰ ہے مبارک اچھی عید — اس سے بہتر کب ہووے کوئی عید

غسل آقا سے ہے یہ ایکدن بعد
کہتے ہین اب اسکو ہم باسی عید

ہون طاعت و بندگی مین کتنا مجہول — فرمان خدا جہین ہے بہی حکم رسول

کس بات سے پھر نجات سب کے ہو امید
ہان ہو تو یہہ عجز ہو ہمارا مقبول

دوزخ سے ڈرای جو کہ ہووے عصیان | کوثر یہہ بٹھائی جس پہ نیکی کا گمان

یہہ منکر تھا اور جسے واعظ گویا
دوزخ کا ہی مالک اور ارم کا رضوان

طاعت مین ہو تیری کوی دانا تو کیا | نادانو سے بہرے زمانا تو کیا

کیا تجکو ہمارے جاننے کے پروا
جانا تو کیا اگر نجانا تو کیا

صدیق و عمر کا وصف کس جا ہمسی | عثمان و علے پوچھہ رتبا ہمسی

جکوی نا سنے اوسکا ہی کہدی سالک
مرنے پہ کھلے کا بحث اب کیا ہمسی

آتا ہی سر امام تیسرہ یہ نظر | اونچا ہی بچہ اوس سی آفتاب محشر

تعظیم ہی اس فرق سے سالک جب
اب شکر تمام سے کرنگا سر پر

طالع مین بہت پست ہماری سالک | ہم جائین کہان فلک کے ماری سالک

ہوگئے تو سینا ہی سو گئے قسمت اونچی
آپہنچی ہین زیر قبلہ بار سے سالک

برسات مین کیا جشن سگرہ سمی آیا | بادل سے کے طرح سر در دلبر چھایا

بانی کی غرض خدا سے نے ابکی سالک

افلاک سی بس اس خوشی کا مینہہ برسایا

شداد نی جب ارم بنایا یا رب | ایسا تو نہ تہا کہ تجھکو بہایا یا رب

کیا اوسکو فروغ جنتو نہین ہوگا
دہلی کو دیکہیون اوٹہا منگایا یا رب

ابنای زمانہ پر جو کرے خوب نگاہ | احسان کبہی کرین تو سو کرکے گواہ

ہمسی ہی چہپا کی جو ہمین دیتا ہی
سالک نہین کوئی ایسا لیکن اللہ

باطن نہو جسکا صاف خاک اچہا ہی | بس دیکہنی ہی کے کام کا ہی کیا ہی

آئینہ کو دیکہہ کسقدر ہے بی باک
جو دل مین ہے صاف موہنہ پہ کہدیتا ہی

ملتا نہین دل ملین گر ابنای زمان | ظاہر مین ہون دوست اور دشمن نہان

یون دیکہہ تبسم کسیکا خوش ہون جیسی
گریہ پہ سحاب کی ہو بجلی خندان

الفت کو نہ مرگ سے گزند ہی پہنچے | بخشندہ رنج سخت جانسے سیکہے

مرکر بہی شبون پہ مر نہین سکتی ہم
اس مرگ کو عمر جاودانی کہئی

دیتی نہین مجہکو بیسر گردش آرام | اپنا مجہی معلوم نہین آپ مقام

کیا جانئی رات کس جگہ گذری گی
شام اپنی مگر ہی راہ گم گشتہ کی شام

کٹھا کام بتان دلربا سی اپنا — دم ناک مین آگیا جفا سی اپنا

بندوں سی چھٹی ہین مر کے لیکن ڈر ہے
اب آن پڑا کام خدا سی اپنا

امید یہ ہے کہین وہ مایل ہووے — میرے ہی طرح فریفتہ دل ہووے

جو ہجر مین اوسکی مجہہ پہ گذری سالک
لذت آدہی کچہہ تو اوسکی حاصل ہووے

شب عیش سی کاٹ کر سحر کے توبہ — دن کی گنہوں سی شام کر لے توبہ

توبہ کا کہلا ہی در تو جاتے ہوگے
دن رات مین دو مرتبہ اسنے توبہ

کہتی ہین گہٹائی رنج و درد و غم عمر — غم سی ہی نہ ہوسکے ہماری کم عمر

فرہاد نے کب پہاڑ کاٹا ہوگا
جیطرح سی کاٹتی ہین سالک ہم عمر

بہی جیہن کہ ترک عشق خوبان کیجے — مشکل کو با حتیاط آسان کیجے

گر داغ کا شبہ ہو تو مرہم رکہئی
گر درد کا ہو گمان تو درمان کیجی

اس جینے پہ ہم مرتے ہین بیجا سالک — پوری نہ کوئی ہو سکے تمنا سالک

آگی ہی یہ ہی یاس نظر آتی ہی
زندہ رہی اتنک تو کیا کیا سالک

اللہ سی تمنین اپنی دعائین کیا کیا — اپنی ہی سی بدخو یہ ہو تو ہے شیدا

مقبول ہوئین دعائین ظالم لیکن
اب قدر ہوئی میری تو وہ تو نرہا

نے رنج کوئی نہ درد نی غم ہوگا | جو عیش ہی مطلوب وہ ہر دم ہوگا

سچ ہی یہ بیان خلد سارا لیکن
دوزخ مین ہی شیخ ایک عالم ہوگا

جان و جگر و دل کی تباہی کیون ہے | چھائی ہوئی آنکھہ مین سیاہی کیون ہے

کس خانہ خراب سی ہوا ہی خالی
گھر آج بھرا بھرا ہی کیون ہے

لطف شب وصل ہمنی جو کچھہ پایا | بھولی نہین ابتک ہی نظر مین چھایا

افسوس وہ بار بار کہنا اوسکا
اب دیکھی کیا ہوئے ہے مین کیون آیا

فانی ہی جہان تو جستجو پھر کیون ہی | پھرنا یہ خراب کو بکو پھر کیون ہے

دنیا کو کہا ہی پنج روزہ سالک
ای خانہ خراب آرزو پھر کیون ہے

## قطعات تاریخ طبع

تاریخ ریختہ کلک پروین نشان محمد ذکریا خانصاحب نایب میر منشی سر رشتہ ڈایرکٹری ممالک مغربی و شمالی متخلص بہ زکی

اے خامہ دُرفشان برس جا | اے ابر کرم نشان برس جا
قرطاس کو غیرت جنان کر | سالک سے کلام کا بیان کر

نکلی یہ صدا درون جان سے — الفاظ بدیع بیشے اچھے
پہنچی یہ خبر کسی کے تک — آخر دور از وطن زکے تک
وہ کون کہ ہمدم غریبی — حیران طریق بد نصیبی
روزانہ سفر سی ریش ورنجور — ناکامی متصل سے مجبور
اوسکو یہی خیال نے ستایا — رو جانب فکر وہ یہی لایا
تہا قصد کہ سال طبع لکہی — احباب کو یہ پہچہ تو بہیجی
ہاتف نے کہا ہوا ہے سودا — تو اپنی خبر لی ہوش مین آ
تاریخ یہی ہو جو دل بجا ہو — خاطر کو سکون نہو تو کیا ہو
ہان نظم ارجمند ہے یہہ — مجہکو دل سی پسند یہہ ہے
ہر شعر مین خوبیان کہری ہین — میری آنکہین لگی ہوئی ہین
ایک مصرع سی اگر اوٹہاؤن — تا نے پر شوق سی لگاؤن
ایسی ہی سب تجہے اگر ہوس ہے — تو یہی ایک شعر لکہدی بس ہے
یہہ فیض کمال کا ہے گلزار — یا گنج مشاہدات اسرار

قطعہ تاریخ چکیدہ خامہ مرزا شمشاد علی بیگخان رضوان سلمہ المنان

بگذر ز مسیر سالک بزدی بروز باد — از کیست این کلام گہر سنج ریختہ
رضوان کلام حضرت سالک مگر بود — کش سال اجتماع بود گنج ریختہ

قطعہ تاریخ از یکہ آرای مسند فضایل نواب محمد رضا علیخان صاحب تخلص بعاقل

آج یہہ نسخہ چہپ چکا جسکو — خلق سب کہتے ہی گلستان کمال
ان نہ عاقل زبان پر لائے — نظم مطبوع سالک اسکا سال

قطعات تاریخ منشی
درگا پرشاد صاحب
نادر تخلص صاحب
پسر زادہ نادر الاوکا
[illegible]